آفتاب، اندھیرے کو دور کرنے والے، چودھویں کے ماہِ منیر، بلندی کے صدر، ہدایت کے نور، مخلوق کو پناہ دینے والے، اندھیروں کے چراغ، اچھی عادات والے، تمام امتوں کی شفاعت کرنے والے، صاحبِ جود و کرم، اللہ کریم ان کا حافظ اور جبریل علیہ السلام ان کا خادم، براق ان کی سواری اور معراج ان کا سفر، سدرۃ المنتہیٰ مقام، قاب قوسین (قربِ الٰہی) ان کا مطلوب اور مطلوب ان کا مقصود اور مقصود ان کا موجود، تمام رسولوں کے سردار، تمام نبیوں کے ختم کرنیوالے، گناہگاروں کی شفاعت کرنے والے، غرباء سے اُنس رکھنے والے، تمام جہانوں کے لئے رحمت، عاشقوں کی راحت، مشتاقوں کی مراد، عارفوں کے آفتاب، اللہ کی راہ میں چلنے والوں کے لئے چراغ، مقربین کے لئے شمعِ فروزاں، فقیروں، غریبوں اور مسکینوں سے محبت کرنیوالے، ثقلین کے سردار، حرمین کے نبی، دونوں قبلوں کے امام، دونوں جہانوں میں ہمارے وسیلہ، قاب قوسین والے، دونوں مشرقوں اور دونوں مغربوں کے رب کے محبوب، امامِ حسن اور امامِ حسین کے نانا، ہمارے آقا اور ثقلین کے والی، ابوالقاسم محمد بن عبداللہ، اللہ تعالیٰ کے نور کے نور، اے اس کے جمال کے نور کا اشتیاق رکھنے والو! اس پر، اس کی آل پر، اس کے صحابہ پر درود بھیجو اور سلام عرض کرو جیسا کہ سلام عرض کرنے کا حق ہے۔"

---

## ۶۔ اَلصَّلٰوۃُ الْفَاتِحَۃُ

جواہر المعانی مطبوعہ مصر میں اس درود شریف کے بہت زیادہ محیر العقول فضائل درج ہیں، عارفِ تیجانی رحمۃ اللہ علیہ کو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بوقت زیارت ارشاد فرماتے ہیں، جو اس درود شریف کو ایک بار پڑھے اس کو اتنا ثواب مل جائے گا جتنا کہ اس دن درود و وظائف پڑھنے والوں کو ملے گا۔

غوثِ زمانہ حضرتِ محمد البکری الکبیر رضی اللہ تعالےٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جو مسلمان اس درود شریف کو عمر بھر میں ایک بار پڑھ لے گا اگر بفرضِ محال وہ دوزخ میں داخل ہو جائے تو اللہ تعالےٰ کے حضور میں میرا دامنگیر ہو جائے۔ (افضل ص ۱۴۴)

درود شریف یہ ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْفَاتِحِ لِمَا اُغْلِقَ وَالْخَاتِمِ لِمَا سَبَقَ وَالنَّاصِرِ الْحَقِّ بِالْحَقِّ وَالْهَادِىْ اِلٰى صِرَاطِكَ الْمُسْتَقِيْمِ ط صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ حَقَّ قَدْرِهٖ وَمِقْدَارِهِ الْعَظِيْمِ ۝

(ترجمہ) "یا اللہ! درود اور سلام اور برکت بھیج ہمارے سردار حضرتِ محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر جو کھولنے والے ہیں اس کے جو بند کیا گیا تھا اور جو گذرا اس کے بند کرنے والے ہیں اور جو دینِ حق کی حق کے ساتھ مدد کرنے والے ہیں اور تیری سیدھی راہ کی طرف ہدایت کرنے والے ہیں، اللہ تعالےٰ ان پر اور ان کی آل پر اور ان کے اصحاب پر ان کی قدر و منزلتِ عظیمہ کے حق کے مطابق درود بھیج۔"

## ۷۔ صَلٰوةُ النُّوْرِ الذَّاتِيِّ

لسیّد ابی الحسن شاذلی رضی اللہ تعالےٰ عنہ مولف حزب البحر و امام طریقہ شاذلیہ علیہ۔

**فضائل**

۱۔ اس درود شریف کو ایک بار پڑھا جائے تو ایک لاکھ بار درود شریف پڑھنے کا ثواب ملتا ہے۔

۲۔ اگر کسی کو کوئی حاجت پیش آجائے تو یہ درود شریف پانسو بار پڑھا جائے اللہ کریم بحرمت نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم اس کی حاجت پوری کر دیتا ہے اور مشکل حل فرما دیتا ہے۔

### درود شریف یہ ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ ِ النُّوْرِ الذَّاتِيِّ السَّارِيْ فِيْ جَمِيْعِ الْاٰثَارِ وَالْاَسْمَآءِ وَالصِّفَاتِ

وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلِّمْ

(ترجمہ) " یا اللہ! درود بھیج ہمارے سردار حضرتِ محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر جو نورِ ذاتی ہیں، تمام اسماء و آثار و صفات میں سریان کئے ہوئے ہیں اور ان کی آل اور اصحاب پر اور سلام بھیج "

## ۸۔ صَلوٰۃُ السَّعَادَۃِ

امامِ سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ اس درود شریف کو ایک بار پڑھا جائے تو چھ لاکھ بار درود شریف پڑھنے کا ثواب ملتا ہے۔ (فض ۱۴۹)

درود شریف یہ ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِیْ عِلْمِ اللّٰہِ صَلوٰۃً دَآئِمَۃً بِدَوَامِ مُلْکِ اللّٰہِ۔

(ترجمہ) " یا اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اس تعداد کے مطابق جو اللہ کے علم میں ہے، ایسا درود جو اللہ تعالےٰ کے دائمی ملک کے ساتھ دوامی ہو"

## ۹۔ صَلوٰۃ غَوثِیَّہ

یہ درود شریف اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں صاحب بریلوی رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی بیاض سے لیا گیا ہے۔

درود شریف یہ ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

(ترجمہ) "یا اللہ ہمارے سردار اور آقا کرم و سخا کی کان حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر درود، برکت اور سلام بھیج۔"

۱۰- **صلوٰۃ چشتیہ**

از بیاض قبلہ الحاج پیر غوث محمد صاحب چشتی صابری رحمۃ اللہ علیہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ ذَرَّةٍ مِائَةَ اَلْفِ اَلْفِ مَرَّةٍ

(ترجمہ) "یا اللہ ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ذرہ کی گنتی کے مطابق (ایک لاکھ ضرب ایک ہزار یعنی) دس کروڑ بار درود بھیج۔"

۱۱- **صلوٰۃ نقشبندیہ**

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ نِبْرَاسِ الْاَنْبِیَآءِ وَنَیِّرِ الْاَوْلِیَآءِ وَ زِبْرِقَانِ الْاَصْفِیَآءِ وَیُوْحِ الثَّقَلَیْنِ وَضِیَآءِ الْخَافِقَیْنِ۔

(ترجمہ) "یا اللہ ہم آپ سے سوال کرتے ہیں کہ آپ ہمارے سردار انبیاء کے چراغ، اولیاء کے آفتاب تاباں، برگزیدہ بندوں کے ماہِ درخشاں، ثقلین کے سورج، مشرق و مغرب کی ضیاء حضرتِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیج۔"

## ۱۲- صَلوٰۃِ خضریہ

صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلَّمَ

(ترجمہ) "اللہ تعالےٰ اپنے حبیب حضرتِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آپ کی آل پر سلام اور درود بھیج"

(اجازت عطا فرمودہ حضرت قبلہ میاں شیر محمد صاحب شرقپوری رضی اللہ تعالےٰ عنہ)

## ۱۳- صَلوٰۃِ کمالیہ

**فضائل**

۱- ایک بار پڑھنے سے ستّر ہزار مرتبہ درود شریف پڑھنے کا ثواب ملتا ہے۔

۲- اگر کسی کو نسیان کی بیماری ہو تو وہ نمازِ مغرب اور عشاء کے درمیان بلا تعداد اس درود شریف کو پڑھا کرے انشاء اللہ یہ بیماری دور ہو جائے گی اور حافظہ بڑھ جائے گا۔

درود شریف یہ ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْکَامِلِ وَعَلٰی اٰلِہٖ کَمَا لَانِہَایَۃَ لِکَمَالِکَ وَعَدَدَ کَمَالِہٖ (فض ۱۹۱)

(ترجمہ) "یا اللہ ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نبی کامل پر اور آپ کی آل پر درود وسلام اور برکتیں بھیج ایسی جیسی تیرے کمال کی انتہا نہیں ہے اور اس نبی پاک کے کمال کا شمار نہیں ہے۔"

## ۱۴- صَلوٰۃُ حَلِّ الْمُشْکِلَاتِ

مفتی دمشق حامد آفندی رحمۃ اللہ علیہ ایک دفعہ سخت مشکلات میں گرفتار ہو گئے، وہاں کا وزیر اُن کا سخت دشمن ہو گیا، وہ رات کو نہایت درجہ کرب وبلا میں تھے کہ آنکھ لگ گئی، نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم تشریف لائے، تسلی دی اور یہ درود شریف سکھایا کہ جب تو اس کو پڑھے گا، اللہ کریم تیری مشکل حل کر دے گا آنکھ کھل گئی، یہ درود شریف پڑھا تو مشکل حل ہو گئی۔

اکابرین ملت نے اکثر مشکلات میں اس کو پڑھا ہے، فتاویٰ شامی کے مؤلف علامہ سید ابن عابدین رحمۃ اللہ علیہ کے ثبت میں اس کی باضابطہ سند موجود ہے۔ (فض ص ۱۵۴)

اس کے پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ عشاء کی نماز کے بعد تازہ وضو کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھے، پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورۃ قُل یَاَیُّہَا الْکٰفِرُوْن اور دوسری رکعت میں بعد الحمد سورۃ اخلاص پڑھے، فارغ ہونے پر قبلہ رُو ایسی جگہ بیٹھے جہاں سو جانا ہو اور صدقِ دل سے توبہ کرتے ہوئے ایک ہزار بار اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ پڑھے، اس کے بعد دو زانو مؤدبانہ بیٹھ کر یہ تصور باندھ لے کہ رسولِ کریم صلے اللہ علیہ وسلم کے حضور میں حاضر ہوں اور عرض کر رہا ہوں، سو بار، دو سو بار، تین سو بار غرضیکہ پڑھتا جائے، جب نیند کا غلبہ ہو تو اسی جگہ دائیں کروٹ پر قبلہ کی طرف منہ کر کے سو جائے۔ جب پچھلی رات جاگے تو پھر اسی جگہ مؤدبانہ

بیٹھ کر صبح کی نماز تک درود شریف پڑھتا رہے، پڑھتے وقت اپنی حاجت یا حلِ مشکلات کا تصور رکھے، انشاء اللہ تعالیٰ ایک رات میں یا تین راتوں میں مراد بر آئے گی، آخری رات جمعہ کی ہو تو بہتر ہے۔

درود شریف یہ ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ قَدْ ضَاقَتْ حِیْلَتِیْ اَدْرِكْنِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔

(ترجمہ) "یا اللہ! ہمارے سردار حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر درود سلام اور برکتیں بھیج، یا رسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) دستگیری کیجئے میرا حیلہ اور کوشش تنگ آ چکے ہیں۔"

## ۱۵- صلوٰۃ قطب الاقطاب سیّد احمد بدوی رضی اللہ عنہ

**فضائل**

۱- انوارِ کثیرہ حاصل ہوتے ہیں۔

۲- بہت سے اسرار منکشف ہو جاتے ہیں۔

۳- حضور نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کی زیارت خواب اور بیداری میں ہو جاتی ہے۔

۴- قطب کے درجے تک پہنچنے کا ذریعہ ہے۔

۵- باطنی اور ظاہری رزق بسہولت میسر آتا ہے۔

۶- نفس، شیطان اور تمام دشمنوں پر اللہ تعالیٰ کی مدد سے غالب آ جاتا ہے۔

۷- اس کے خواص بے شمار اور اَن گنت ہیں۔

۸- اسے تین مرتبہ پڑھیں تو دلائل الخیرات کے ختم کا ثواب ملتا ہے۔

**شرائطِ ورد**
۱۔ وضو کامل ہو۔
۲۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے انوار کی حضوری کا تصور ہو۔

**وظیفہ**
۱۔ نمازِ فجر اور مغرب کے بعد ۳۔۳ بار پڑھے، عجیب و غریب اسرار نظر آئیں۔
۲۔ ہر نماز کے بعد سات بار پڑھے۔
۳۔ ایک سو بار پڑھے تو ۳۳ بار دلائل الخیرات کے پڑھنے کا ثواب ملے۔
۴۔ چالیس روز ۱۰۰ بار روزانہ استقامت کے ساتھ پڑھے تو ایسے انوار اور بھلائیاں دیکھے کہ ان کی قدر اللہ تعالےٰ کے سوا کوئی نہیں جانتا ہے۔
(افض صـ۵۶، صـ۸۷)

## درود شریف یہ ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ شَجَرَۃِ الْاَصْلِ النُّوْرَانِیَّۃِ وَلَمْعَۃِ الْقَبْضَۃِ الرَّحْمَانِیَّۃِ وَاَفْضَلِ الْخَلِیْقَۃِ الْاِنْسَانِیَّۃِ وَاَشْرَفِ الصُّوْرَۃِ الْجِسْمَانِیَّۃِ وَمَعْدِنِ الْاَسْرَارِ الرَّبَّانِیَّۃِ وَخَزَآئِنِ الْعُلُوْمِ الْاِصْطِفَآئِیَّۃِ صَاحِبِ الْقَبْضَۃِ الْاَصْلِیَّۃِ وَالْبَھْجَۃِ السَّنِیَّۃِ وَالرُّتْبَۃِ الْعَلِیَّۃِ مَنِ انْدَرَجَتِ النَّبِیُّوْنَ تَحْتَ لِوَآئِہٖ فَھُمْ مِّنْہُ وَاِلَیْہِ وَصَلِّ وَسَلِّمْ

وَبَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰى آلِهٖ وَصَحْبِهٖ عَدَدَ مَا خَلَقْتَ وَرَزَقْتَ

وَاَمَتَّ وَاَحْيَيْتَ اِلٰى يَوْمِ تَبْعَثُ مَنْ اَفْنَيْتَ وَسَلِّمْ

تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا وَّالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔

(ترجمہ) ''یا اللہ درود، سلام، برکت بھیج ہمارے سردار اور آقا حضرتِ محمد صلے اللہ علیہ وسلم نورانی اصل کے شجر اور رحمانی ظہور کی چمک اور انسانی تخلیق کے افضل اور جسمانی صورت کے اشرف اور ربانی بھیدوں کی کان اور برگزیدہ علوم کے خزانے، اصلی ظہور والے اور روشن طلعت اور بلند مرتبہ پر وہ جس کے جھنڈے کے نیچے تمام انبیائے کرام علیہم السلام ہوں گے، وہ سب نبی حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے فیضیاب ہیں اور آپ ہی کی طرف رجوع کرنیوالے اور منتسب ہیں، اور صلوٰۃ وسلام اور برکت ہو آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور آپ کی آل پر اور آپ کے اصحاب پر اس تعداد کے مطابق جو آپ نے مخلوق پیدا کی اور رزق دیا اور موت دی، زندگی بخشی، اس دن تک کہ تو زندہ کرے گا جس کو مردہ کیا اور خوب سلام بھیج اور بالواسطہ، بلاواسطہ تمام تحمیدات اللہ رب العالمین کے لئے ہیں۔''

## ۱۶- درود شریف

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَذِقْنَا بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ لَذَّةَ وِصَالِهٖ۔

(ترجمہ) "یا اللہ درود، سلام، برکات بھیج ہمارے سردار حضرتِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر اور درود کے وسیلہ سے آپ کے وصال کی لذت چکھا دے۔"

(جواہر البحار، ج ۳، ص۳۸)

**خاصیت** : برکاتِ زیارت۔

۱۷- **درود شریف**

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَآئِهَا وَعَافِيَةِ الْاَبْدَانِ وَشِفَآئِهَا وَنُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِيَآئِهَا وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ۔

(ترجمہ) "یا اللہ درود بھیج ہمارے سردار حضرتِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو دلوں کے طبیب اور ان کی دوا ہیں اور جسم کی عافیت اور ان کی شفا ہیں اور آنکھوں کا نور اور ان کی چمک ہیں اور آپ کی آل اور اصحاب پر درود اور سلام بھیج۔"

(جواہر البحار، ج ۳، ص۴۰)

**خاصیت** : جسمانی و روحانی بیماریوں سے شفا۔

## ۱۸۔ درود شریف

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الْحَبِیْبِ الْعَالِی الْقَدْرِ الْعَظِیْمِ الْجَاہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلِّمْ

(ترجمہ) "یا اللہ درود بھیج ہمارے سردار حضرتِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو نبی امی ہیں، حبیب ہیں، عالی قدر، بڑے مرتبے والے ہیں اور ان کی آل اور اصحاب پر بھی درود و سلام ہو۔"

(جواہر البحار، ج ۳، صفحہ ۴۰)

**خاصیت:** ہر شبِ جمعہ کو خواہ ایک بار پڑھے (زیارت ہوگی) سرکار کی تشریف آوری لحد میں بھی ہوگی۔

---

# اجازت

احقر تمام برادرانِ اہلِ سنت کو رسالہ ھذا میں درج کئے گئے صلوٰۃ و سلام کے صیغوں کی اجازت دیتا ہے اور دعائے مغفرت کا طالب ہے۔

واٰخر دعوٰنا ان الحمد للہ رب العٰلمین والصلوٰۃ والسلام علٰی حبیبہٖ سیدنا ومولانا محمد خاتم النبیین وعلٰی اٰلہٖ واصحابہٖ اجمعین

# انتباہ

بزرگانِ دین کا ارشاد ہے کہ زمانہ قرب قیامت میں دو وظیفے نہایت ضروری ہیں تاکہ فتنوں اور آفات سے محفوظ رہ کر نجات مل جائے۔

۱۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی جناب میں صلوٰۃ وسلام عرض کرتے رہنا۔

۲۔ توبہ واستغفار کرتے رہنا، رسول اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے سید الاستغفار پڑھتے رہا کرو جو صبح کو پڑھے، شام سے پہلے مرجائے، جنتی ہوگا اور جو رات کو پڑھے صبح سے پہلے مرجائے جنتی ہوگا۔

## سَیِّدُ الْاِسْتِغْفَارِ

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا عَبْدُكَ وَاَنَا عَلٰی عَهْدِكَ وَوَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ اَبُوْءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَیَّ وَاَبُوْءُ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْلِیْ فَاِنَّهٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّآ اَنْتَ

(ترجمہ) "اے اللہ تو میرا رب ہے تیرے سوا کوئی معبود نہیں ہے تو نے ہی مجھے پیدا کیا ہے اور میں تیرا بندہ ہوں اور تیرے ساتھ کئے ہوئے عہد کا پابند ہوں اور تیرے وعدے پر جہاں تک ہوسکے

قائم ہوں جو میں نے برائی کی ہے اس سے تیری پناہ لیتا ہوں تیری نعمت جو مجھ پر ہے اس کا اقرار کرتا ہوں اور اپنے عیب کو مانتا ہوں، پس اے میرے رب مجھے بخش دے کیونکہ یہ حقیقت ہے کہ تیرے سوا گناہوں کو کوئی نہیں بخشتا ہے۔"

(حم۔ن۔طب، بخاری جلد ۴ صث)

---

## طالبِ دُعا


محمد سعید شبلی قادری رضوی نقشبندی مجددی فریدی اویسی شاذلی
سابق خطیب آستانہ عالیہ حضرت بابا فرید شکر گنج رضی اللہ تعالیٰ عنہ
پاکپتن شریف (ضلع ساہیوال)
پاکستان
(حال آباد، کوٹھی ۱۲، بلاک ۷، جوہر روڈ، ساہیوال)


کتبہ
گدائے پیر سیال، شاہ محمد چشتی عفی عنہ
محمود پورہ، قصور

# تکملہ

## مسئلہ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ حمدا کاملا موافیا لنعمائہ مکافیا لآلائہ والصلاۃ کاملۃ والسلام تاما علیٰ حبیبہ سیدنا و مولانا محمد المصطفیٰ و علیٰ اٰلہ الطاہرین واصحابہ الکاملین اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین۔

اما بعد، تمام امت نماز کے قعدہ میں التحیات بلا اختلاف پڑھتی چلی آرہی ہے بالخصوص وہ التحیات جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالےٰ عنہما کو یاد کرایا جس طرح قرآن شریف کی سورت یاد کرایا کرتے تھے، جس پر تمام امت کو تقریباً اتفاق ہے جس میں کمی بیشی کرنے کی اجازت نہیں ہے۔ (مؤطا امام محمد، ص ۳۲)

مگر کچھ عرصہ سے بعض لوگ اپنے خیالات یا عقائد خود ساختہ کی بنا پر اس التحیات میں ترمیم و تنسیخ کر رہے ہیں، اس لئے ضروری معلوم ہوا کہ حقیقت واضح کر دی جائے تاکہ ترمیم و تنسیخ کرنے والے ایسی حرکت خلاف تعلیم دین، قرآن و حدیث ترک کر کے تمام مؤمنین مسلمین کی طرح التحیات پڑھتے رہیں، اس میں کمی بیشی نہ کریں اور مسائلِ حقہ جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم

کے زمانۂ مبارک سے چلے آرہے ہیں، ان پر عمل کرتے رہیں اور غلط راستہ پر چلنے والوں
کے پیچھے نہ چلیں۔

حضرتِ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما کہتے ہیں :۔

علمنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم التشہد کما یعلمنا السورۃ من القرآن التحیات للہ و الصلوات و الطیبات السلام علیک ایہا النبی و رحمۃ اللہ و برکاتہ السلام علینا و علی عباد اللہ الصالحین اشہد ان لا الٰہ الا اللہ و اشہد ان (سیدنا) محمدا عبدہ و رسولہ۔

(صحاح ستہ ، زجاجہ ج۱، ص ۲۷۲)

" رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ہمیں تشہد یعنی التحیات کی تعلیم دی جیسے کہ قرآن شریف کی سورت کی تعلیم دیا کرتے تھے التحیات للہ والصلوات و الطیبات السلام علیک ایہا النبی و رحمۃ اللہ و برکاتہ السلام علینا و علی عباد اللہ الصالحین اشہد ان لا الٰہ الا اللہ و اشہد ان محمدا عبدہ و رسولہ "

بخاری شریف ج ۱ ص ۱۱۵ میں ہے قولوا التحیات للہ الخ یعنی کہا کرو التحیات للہ الخ ۔

مسند امام احمد رحمۃ اللہ علیہ ج ۲، ص ۲۶۱ میں حضرتِ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث ہے :۔

علمہ التشہد و امرہ ان یعلمہ الناس

" حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کو تشہد کی تعلیم دی اور ان کو حکم دیا کہ
تمام لوگوں کو اسی التحیات کی تعلیم دو "

کعب بن عجرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی روایت ہے :۔

فقلنا یا رسول اللہ کیف الصلوٰۃ علیکم اھل البیت فان اللہ قد علمنا کیف نسلم علیک قال قولوا اللھم صل علیٰ (سیدنا) محمد وعلیٰ اٰل (سیدنا) محمد الخ" (بخاری ومسلم، زجاجہ ج ۱ ص ۲۷۵)

" ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپکے اہلِ بیت پر ہم کس طرح صلوٰۃ پڑھیں؟ اللہ کریم نے آپ کی خدمت میں سلام عرض کرنا تو ہمیں سکھا دیا ہے (یعنی التحیات میں السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ) فرمایا نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے، کہا کرو اللھم صل علیٰ (سیدنا) محمد وعلیٰ اٰل (سیدنا) محمد الخ"

اس دوسری حدیث سے واضح ہوا کہ رسول کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے التحیات کی تعلیم دی ہے اور اس میں السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ خطاب کے صیغہ سے دربارِ رسالت میں سلام عرض کرنا سکھایا ہے۔

اسی حدیث سے یہ بھی واضح ہو رہا ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) ہمیں آپ کی جناب میں سلام عرض کرنے کی تعلیم تو اللہ تعالےٰ نے دے دی ہے (یعنی السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ) آپ کی خدمت میں صلوٰۃ کس طرح عرض کیا کریں، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، کہا کرو اللھم صل علیٰ (سیدنا) محمد وعلیٰ اٰل (سیدنا) محمد الخ

ان احادیث سے قرآنِ مجید کے احکام پر عمل کرنے کی صورت واضح ہوئی۔

**اول :-** نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی جناب میں سلام عرض کرنے کا حکم سلموا تسلیما (۲۲/۴) "سلام عرض کرو جیسا کہ سلام کرنے کا حق ہے"

۱- سلام عرض کرنے کی تاکید کی جا رہی ہے ایسا سلام جس سے سلام کرنے کا حق ادا ہو جائے اور یہ امر کہ سلام کی حق ادائی کس طرح ادا ہوتی ہے، بالکل واضح ہے کہ جس کی خدمت میں سلام عرض کرنا ہوتا ہے اسے خطاب کرنا پڑتا ہے، اگر خطاب نہ کریں تو مخاطب متوجہ نہیں ہوتا۔

۲- نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے التحیات کی جو تعلیم دی ہے اس میں خطاب ہی سے سلام عرض کرنے کی تعلیم دی ہے۔

۳- آخری قعدہ یعنی التحیات پڑھنے کے لئے بیٹھنا فرض ہے اور التحیات کا پڑھنا واجب ہے، تو جو شخص التحیات نہ پڑھے اس نے واجب ترک کیا، التحیات میں کمی بیشی ہو نہیں سکتی تو جو شخص السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کی ادائیگی میں فرق کرے گا، تو واجب ترک کر دینے پر اسے سجدہ سہو کرنا پڑیگا یا دوبارہ نماز ادا کرے گا۔[1]

۴- نماز میں التحیات کا پڑھنا واجب ہے، التحیات کا جزء السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ہے، وہ بھی واجب ہوا، وسلموا تسلیما کی تاکید نے اس پر توثیق کی مہر ثبت کر دی، درود شریف نماز میں پڑھنا سنت ہے۔

**دوم :-** یاایہا الذین امنوا لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی ولا تجہروا لہ بالقول کجہر بعضکم لبعض ان تحبط اعمالکم وانتم لا تشعرون (۲۶/۱۲)

" اے ایمان والو! اپنی آوازوں کو نبی کی آواز سے اونچا

---

[1] یعنی اگر سجدہ سہو بھول گیا تو نماز کا اعادہ کرنا پڑیگا

مت کرو اور ان کے حضور چلّا کر نہ بولو جس طرح آپس میں ایک دوسرے کے سامنے چلّا کر بولتے ہو، ایسا نہ ہو کہ تمہارے اعمال ملیامیٹ ہو جائیں ایسی حالت میں کہ تمہیں شعور نہ ہو۔"

یعنی نادانی اور بے سمجھی کی صورت میں یہ سزا ہے کہ تمام اعمال نیست و نابود ہو جائیں گے اگر جان بوجھ کر ایسا کرو گے تو نہ معلوم کس سنگین سزا سے تباہ و برباد ہو جاؤ گے۔

اس آیت کی تفسیر میں حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہما روایت کرتے ہیں کہ صحابہ رضی اللہ تعالے عنہم، نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو یا محمد، یا ابا القاسم کہکر بلایا کرتے تھے، اللہ کریم نے اس آیت میں منع فرما دیا اور حکم دیا کہ اللہ تعالے کے حبیب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی ہیبتِ شان مدِ نظر رکھو، شرف و عظمت اور تعظیم و توقیر سے یا نبی اللہ، یا رسول اللہ کہا کرو۔ (تفسیر ابن جریر ۲۶ و تفسیر ابن کثیر ج ۳، ص ۳۰۶)

آیت ہذا میں ہے اَنْ تحبط اعمالکم (کہ تمہارے اعمال نیست و نابود ہو جائیں گے۔)

یاد رہے اعمال کا نیست و نابود ہو جانا دو بڑے گناہوں سے ہوتا ہے:۔

۱۔ کفر کرنا، قرآن شریف میں ہے:۔

مَنْ یکفر بالایمان فقد حبط عملہ (۶/۵)

"جو ایمان کا انکار کرے اس کے اعمال ضائع ہو جائیں گے"

۲۔ شرک کرنا، ارشاد ہوتا ہے:۔

ولو اشرکوا لحبط عنہم ما کانوا یعملون (۶/۱۶)

"اور اگر وہ شرک کریں تو جو جو وہ اعمال کرتے ہیں سب تباہ و برباد ہو جائیں گے۔"

اللہ کریم نے بوضاحت حکم دیا کہ میرے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کو ادب و آداب

بلا یا کرو اور آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) کو ادب و آداب سے کیسے خطاب نہ کریں جب کہ اللہ تعالےٰ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو قرآنِ مجید میں خود پیارے القاب سے یاد فرمایا ہے، یاایہا النبی، یاایہا الرسول، یاایہا المزمل (صلی اللہ علیہ وسلم) نام سے خطاب نہیں فرمایا، دیگر تمام انبیاءِ کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کو ان کے نام سے ہی خطاب فرمایا ہے جیسے یاآدم، ینوح، یموسیٰ، یعیسیٰ (علیہم الصلوٰۃ والسلام) ؎

یا آدم است با پدرِ انبیاء خطاب
یا ایہا النبیؐ خطابِ محمد است

حضور صلے اللہ علیہ وسلم کے بے ادب کے لئے وہ سزا ارشاد فرمائی ہے جو کافر اور مشرک کے لئے ہے، اس کا سبب یہ ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم و تکریم کرنا فرض اور واجب ہے، آواز کا بلند کرنا اور عام لوگوں جیسا آپ سے برتاؤ کرنا، آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) کو ایذاء پہنچانا ہے اور آپ کا استخفاف (ہلکا جاننا) ہے خواہ وہ ایسا ارادہ نہ کرے، پس جب ایذاء دینا اور استخفاف کرنا بغیر ارادہ کے کفر اور شرک جیسے جرائم کی سزا کی مثل کا باعث ہے تو جو دیدہ و دانستہ ایسا کرے وہ بطریقِ اولیٰ کافر ہوا۔

قرآنِ مجید کی یہ فصاحت و بلاغت ہے کہ اس کی آیت کا خاتمہ یا مقطع مسئلہ متعلقہ کی وضاحت کر دیتا ہے۔ قرآنِ مجید نے کفر اور شرک کرنے پر حبطِ اعمال کی سزا کا فیصلہ فرما دیا ہے، اسی طرح آیت ہذا کا خاتمہ ان تحبط اعمالکم وانتم لا تشعرون پر کر کے بے ادبوں کو آگاہ کر دیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کی بے ادبی کرنے کی وہی سزا ہے جو شرک اور کفر کرنے والوں کو سزا ملے گی، یعنی بے ادبی کرنے والو! تمہاری تمام نیکیاں اور تمام اعمال ضائع ہو جائیں گے۔

آیتِ مذکورہ اور سورہ نور کی آیت لا تجعلوا دعاء الرسول الآیۃ مدینہ منورہ میں نازل ہوئی ہیں، اس وقت سے لے کر آج تک صحابہ، تابعین، تبع تابعین، مفسرین، محدثین، فقہائے کرام، ائمۂ مجتہدین، اولیاء اللہ، غوث، قطب، ابدال عمل کرتے چلے آرہے ہیں، اس طریقِ ادب کے خلاف یا ان کے منسوخ ہونے کے متعلق کوئی آیت نازل نہیں ہوئی۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز میں التحیات پڑھنے کی جو تعلیم دی ہے جسے آپ قرآنِ مجید کی سورہ کی طرح یاد کرایا کرتے تھے، اس میں بھی آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے پیارے خطاب السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ ہی کی تعلیم دی ہے۔

نادانی سے یہ خیال مسئلہ تسلیم کرنے میں مانع نہ ہو جائے کہ یارسول اللہ، یاحبیب اللہ، یانبی اللہ یا حرف نداء زیر بحث ہے، التحیات میں ایہا النبی ہے، اس میں کلمۂ ندائیہ یانبی اللہ تو نہیں آیا یہاں تو ایہا النبی ہے۔ یہ حقیقت یاد رہے کہ 'یا' حرفِ نداء میں اتنی تاکید نہیں جتنی کہ یاایہا النبی اور ایہا النبی میں ہے۔

**ضروری مسئلہ علمِ نحو**، منقول از تفسیر بحر محیط و تفسیر النہر الماد مؤلفہ علامہ ابوحیان اندلسی، ج ا، ص ۹۲، ۹۳۔

جب کسی ایسے اسم کو خطاب کرنا ہو جس سے پہلے حرفِ تعریف 'ال' لگا ہو یعنی وہ اسم معرف باللام ہو تو اس سے پہلے کلمۂ تنبیہ 'ھا' پڑھانا لازم ہے اور اس کلمہ کا حذف کرنا جائز نہیں ہے، حرفِ نداء یا اور کلمۂ تنبیہ 'ھا' ان دونوں کے ملانے کے لئے کلمۂ وصل 'ایّ' لگانا پڑتا ہے جیسے 'الرسول' معرف باللام ہے یعنی اس کے پہلے 'ال' لگا ہوا ہے، اب الرسول کو نداء یا خطاب کرنا ہے تو اس سے پہلے کلمۂ تنبیہ 'ھا' لگانا پڑے گا، اب اس سے پہلے حرفِ نداء 'یا' لگائیں تو لازم ہے کہ کلمۂ وصل 'ایُّ' لگائیں تو کلمہ بن گیا 'یاایُّ' بعدہ حرفِ تنبیہ 'ھا' لگا یا گیا تو

اسم معرف باللام کے لئے حرفِ ندا ر 'یا ایُّہا' بن گیا۔ بعض دفعہ یا ایّہا میں سے 'یا' حذف ہو جاتا ہے تو ایہا حرفِ ندا ر رہ جاتا ہے جیسا کہ التحیات میں ہے۔

یاد رہے جو اسم معرف باللام ہوگا اس سے پہلے حرفِ ندار یا ایہا آتا ہے رسول، نبی، مزمل، مدثر، ان اسمار کو ندار کرنا ہو تو ان سے پہلے 'یا' لگے گا، یا رسول، یا نبی، یا مزمل، یا مدثر، اور اگر ان کے پہلے 'ال' لگا ہو جیسے الرسول ہے تو یا ایہا الرسول آئے گا، النبی ہے تو یا ایہا النبی آئے گا، المزمل ہے تو یا ایہا المزمل ہو جائیگا، مدثر ہے تو یا مدثر ہوگا اور اگر المدثر ہے تو یا ایہا المدثر ہو جائے گا۔

یاد رہے کہ اسم معرف باللام کے کلمہ ندائیہ یا ایہا میں حرفِ ندار 'یا' حذف بھی ہو جاتا ہے، یا ایّہا النبی میں 'یا' حذف ہو گیا تو ایہا حرفِ ندار کا کام دیگا، جیسے کہ التحیات میں ہے السلام علیک ایہا النبی ۔ یوسف ایہا الصدیق "یوسف اے صدیق صلی اللہ علیہ وسلم"

قرآن مجید میں یا ایہا کے ساتھ ندار کی کثرت ہے، اس کا سبب یہ ہے کہ اس کلمۂ ندار میں تاکید کی کئی ایک صورتیں ہیں، مبالغہ کے کئی ایک اسباب پائے جاتے ہیں :۔

۱۔ 'یا' حرفِ ندار میں تاکید اور تنبیہ ہے۔

۲۔ حرف 'ہا' میں تنبیہ کے معنے موجود ہیں۔

۳۔ ایُّ میں ابہام سے توضیح کی جانب تدریجی ترقی ہے اور مقام بھی مبالغہ اور تاکید کے لئے مناسب ہے۔ (تفسیر اتقان، ج ۲، ص ۸۳)

رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ میں تشریف فرما ہوئے تھے، صحابہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم عرب اور گرد و نواح کے دور دراز علاقوں میں جاتے تھے، وہ اپنی نمازوں میں بھی التحیات پڑھتے اور سرکار کے حضور میں السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

عرض کیا کرتے تھے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب اور دور رہونے میں کوئی فرق نہیں پڑتا، صحابہ، تابعین، تبع تابعین اور بعد کے اکابرینِ امت اسی طرح پڑھتے چلے آرہے ہیں اور پڑھتے چلے جائیں گے۔

زمانہ حال کے بعض لوگ خود ساختہ عقائد کے تحت رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے تعلیم کردہ التحیات میں سرکشانہ طور پر ترمیم کرنے کے درپے ہیں حالانکہ اللہ کریم فرماتا ہے :

مَآ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ (۲۸ پ)

" جو کچھ رسول تمہیں دے اسے لے لو (اختیار کرو) "

رسولِ کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ تاکیدی سبق دیا کہ التحیات میں اللہ تعالیٰ کی جناب میں تحیات، صلوات، طیبات عرض کرنے کے بعد السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کے کلمات سے مجھ پر سلام عرض کرو۔

بعض لوگ اس وہم میں گرفتار ہیں کہ اب رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہم میں موجود نہیں اور ندا یا رسول اللہ سے منع کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ شرک ہے۔

واضح رہے کہ کسی نبی، رسول، اولوالعزم رسول نے اپنی امت کو شرک کی تعلیم نہیں دی اور ہمارے حضور پُرنور صلے اللہ علیہ وسلم نے شرک کو جڑ سے اکھاڑ دیا، معمولی تصویر، فوٹو وغیرہ وغیرہ شرک کے وہم، شبہ، خیال تک کو مٹا ڈالا۔ آپ کیسے شرک کی تعلیم دے سکتے ہیں؟

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے وسیع علم اور خدا کی عنایت فرمودہ حکمت و عقل سے قرآن مجید کے علوم کی تفسیر واحادیث ایسی وضاحت سے بیان فرما دی ہیں کہ رہتی دنیا تک آپ کی امت شرک کا ارتکاب نہ کرے گی، توحید پر قائم رہے گی۔

بخاری شریف کی ایک روایت کا سہارا لیکر التحیات میں ترمیم کرنا چاہتے ہیں۔

تعجب ہے کہ وہ روایت احادیث کی باقی کتابوں میں نہیں ہے، امام بخاری نے اس روایت کو کتاب الصلوٰۃ کے کسی باب میں درج نہیں کیا بلکہ استئذان کے باب میں وہ روایت درج ہے۔ بخاری شریف مطبوعہ مجتبائی میں صراحت سے لکھا ہے:۔

فلما قبض، قلنا السلام علی یعنی علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم۔ (بخاری ج۲، ص۹۲۶)

اس کا راوی سیف بن سلیمان قدریہ مذہب سے ہے۔ قدریہ مذہب کا عقیدہ ہے کہ بندہ اپنے افعال کا آپ خالق ہے، قضاء و قدر کو اس میں کوئی دخل نہیں ہے۔

(مذاہب الاسلام، ص ۵۵۰)

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے بخاری شریف کا مسودہ تیار کیا تھا، مبیضہ تحریر نہیں کر سکے تھے، بعدہ امام بخاری کے راویوں مستملی، سرخسی، کشمیھنی، ابو زید مروزی نے بخاری کے نسخے مرتب کئے ہیں، اسی وجہ سے احادیث کے مقدم و مؤخر ہونے کی صورت اور تعداد احادیث میں کمی بیشی ہوئی حالانکہ ایک ہی اصل نسخہ سے احادیث لکھی گئی ہونگی، فربری کی روایت میں دو سو احادیث ابراہیم بن معقل کی روایت سے زیادہ ہیں اور نسفی کی احادیث حماد بن شاکر کی روایت سے ایک سو زیادہ ہیں۔

(شروط الائمہ خمسہ حازمی، ص ۵۷، ۵۸ مصری)

بخاری شریف کی شرح فیض الباری جو مدرسہ دیوبند کے شیخ الحدیث کی تدریسی تقریر ہے، اس میں لکھتے ہیں:

۱۔ قلت ولم تعمل بہ الامۃ "امت نے اس پر عمل نہیں کیا"

۲۔ امام سبکی شافعی بھی لکھتے ہیں "امت نے اس پر عمل نہیں کیا"

۳۔ روایت میں اضطراب ہے (شرح منہاج، فتح الباری ابن حجر)

۴۔ حدیث پر عمل کرنے کے مدعی بعض اپنی سمجھ پر عمل کرنے لگے ہیں حالانکہ اس حدیث

ہیں ان کے لئے کوئی حجت نہیں ہے۔

## تارکینِ خطاب غور تو کریں

۱۔ کیا خطاب السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کا دارومدار نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی حیات ظاہری پر تھا، اس کے متعلق حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی وضاحت فرمائی ہے، ہرگز نہیں' پھر یہ جرأت کیوں؟

۲۔ کیا مسجد نبوی میں حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی جناب میں سلام بلند آواز سے ہوتا تھا اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم جواب دیا کرتے تھے اور جب کبھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کسی اور مقام پر تشریف لے جایا کرتے تھے تو پھر یہ سلام تبدیل کر دیا جاتا تھا، کوئی دلیل ہے تو لاؤ۔

۳۔ دیگر مساجد مدینہ منورہ، مکہ معظمہ، دیگر شہروں، قصبوں، گاؤں بستیوں میدانوں دور دراز علاقوں میں سلام کسی اور طرح سے عرض کیا کرتے تھے، ہرگز نہیں السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ تمام مسلمانانِ عالم حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی جناب میں عرض کرتے چلے آئے ہیں۔

۴۔ اگر ہم یہ مان لیں کہ صرف مسجد نبوی میں ہی صیغہ خطاب سے سلام عرض کیا جاتا تھا تو حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی جناب میں بآوازِ بلند سناتے تھے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم سنتے تھے اور جواب دیتے تھے۔

۵۔ کیا آہستہ آواز سے سلام عرض کرتے تھے بلند آواز سے نہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سن سکیں تو مسئلہ سے کیا تعلق رہا۔

۶۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے امتی تو متواتر خیر القرون سے اب تک طبقہ بعد طبقہ بغیر کسی ادنیٰ سے اختلاف کے السلام علیک ایہا النبی الخ خطاب سے سلام عرض کرتے چلے آرہے ہیں۔

اور حضرت عبداللہ ابنِ مسعود رضی اللہ عنہما کا قول کُنا نقول فی حیوۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم السلام علیک ایہا النبی فلما قبض صلی اللہ علیہ وسلم قلنا السلام علی النبی منافی خطاب نہیں کیونکہ یہ لفظ ابوعوانہ کی روایت ہے امام بخاری کی روایت جو زیادہ صحیح ہے سے ظاہر ہو رہا ہے کہ یہ ابنِ مسعود رضی اللہ عنہما کا قول نہیں بلکہ فہم راوی ہے امامِ بخاری کے الفاظ یہ ہیں :۔

فلما قبض قلنا السلام علی یعنی علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم

ترجمہ "پس جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہو گیا تو ہم نے کہا سلام یعنی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر" (بخاری ج ۲ ص ۹۲۶)

اور عبداللہ بن مسعود کے قول "قلنا السلام" میں یہ بھی احتمال ہے کہ ہم جس طرح حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ ظاہری میں ہمیشہ السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ عرض کیا کرتے تھے، اسی طرح بالاستمرار سلام عرض کرتے چلے آئے اور یہ بھی احتمال ہے کہ انہوں نے خطاب سے سلام عرض کرنا چھوڑ دیا، ایسی صورت میں اس روایت سے دلیل نہیں لی جا سکتی، اذا جاء الاحتمال بطل الاستدلال (جب کسی امر میں احتمال آ جائے تو اس سے دلیل باطل ہو جاتی ہے) یہ دلیل مقابلہ نہیں کر سکتی، واجب خطاب کا جو معروف اور برابر لگاتار چلا آ رہا ہے۔ (سعادت الدارین مطبوعہ بیروت ص ۲۳)

جب نمازی بشرطِ ضرورت غسل اور وضو کر کے اللہ تعالےٰ کے حضور نماز کی نیت کر کے کانوں کو ہاتھ لگا کر دست بستہ کھڑا ہو کر اللہ کریم کی جناب میں ثناء اور حمد کرتے ہوئے قرآنِ مجید کی آیات یا کوئی سورت پڑھ کر رکوع میں سجود میں جا کر ربِ کریم کے حضور میں گڑگڑاتا ہے اور سجدے کے ذریعہ قرب حاصل کرتا، دوبارہ کھڑا ہو کر تمام ارکان رکوع، سجود بجا لاتا ہے تو التحیات میں بیٹھتا ہے اور غائبانہ صورت میں تحیات کے ذریعہ سکوت کا دروازہ فتح کیے جانے کی التجا کی تو اللہ تعالےٰ کے حضور حاضر ہونے کی

اجازت مل گئی، اللہ تعالیٰ کے حضور مناجات کرنے سے اس کی آنکھیں ٹھنڈی ہو گئیں تو اس پر روشن ہو گیا کہ یہ سب کچھ نبی الرحمۃ کے وسیلہ اور فرمانبرداری سے ہوا ہے، توجہ کی تو اللہ تعالیٰ کے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم حاضر ملے، ادھر متوجہ ہو کر السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ عرض کیا ؎

در رہِ عشق مرحلۂ قرب و بعد نیست
مے بینمت عیاں و دعا مے فرستمت (اشعۃ اللمعات ج ۱، ص ۴۰۸)

؎ دل کے آئینہ میں ہے تصویرِ یار
جب ذرا گردن جھکائی دیکھ لی!

امامِ غزالی احیاء العلوم (مطبوعہ نولکشور) ج ۱، ص ۹۹ میں فرماتے ہیں:-

واحضر فی قلبک النبی صلی اللہ علیہ وسلم و شخصہ الکریم وقل السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ،

اور یہ یقین رکھ کہ سلام پہنچ گیا اور سلام کا جواب افضل آئے گا۔

نماز کے ارکان میں نمازی ادنیٰ سے اعلیٰ کی طرف ادائے ارکان کے ذریعہ ترقی کرتا چلا جاتا ہے، آخر کار قعدہ میں بیٹھتا ہے اور یہ ہُو بہ ہُو اس طرح ہے کہ نمازی نے تمام ارکان پورے کر لئے، قیام کیا، ربِ کریم کی حمد و ثنا اور پاک کلام کی تلاوت کی، رکوع میں، سجود میں تسبیحات پڑھیں، سجدوں کی ادائیگی سے قربِ خداوندی حاصل ہوا حکم ہوا مؤدبانہ بیٹھ جاؤ، نماز کی غرض و غایت کا ظہور ہوا تحیات، صلوات، طیبات خشوع و خضوع سے بارگاہِ الٰہی میں پیش کئے۔ جب یہ مقام حاصل ہوا تو جس ذات ستودہ صفات کے ذریعہ یہ دولت نصیب ہوئی اس کی طرف مخاطب ہو کر کہنے لگے السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، ساتھ ہی اپنی اور جمیع امت

محمدیہ علی صاحبہا افضل الصلوٰۃ والسلام کی اخوت کے پیشِ نظر السلام علینا (ہم سب پر سلام ہو) کہتے ہوئے جملہ انبیاء و مرسلین، تمام صالحین کو سلام کہتے ہوئے اللہ تعالےٰ کی توحید اور حضرت سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عبدیتِ خاصہ اور رسالت کی شہادت دی، خاص قرب کا مقام حاصل ہو گیا، ظاہر و باطن پاک ہو گیا، اب سرکارِ ابد قرار حضرتِ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جناب میں درود شریف پڑھا، دعا کی قبولیت کا وقت آچکا ہے، اپنے لئے، والدین کیلئے، اولاد کے لئے اور تمام مؤمنین کے لئے دعا کرو، آمین۔

التحیات میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی جناب میں سلام بصیغہ خطاب عرض کرنے کی تعلیم حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خود ارشاد فرمائی ہے،

اس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے موجود ہونے یا موجود نہ ہونے کی وضاحت حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں فرمائی اور نہ ہی صحابہ، تابعین، ائمہ مجتہدین، سلف صالحین کے مبارک زمانوں میں یہ مسئلہ زیر بحث آیا، موجودہ زمانہ کی افراتفری میں اس مسئلہ میں شگوفہ پھوٹ نکلا ہے، اس پر مذکورہ تقریر کافی ہے، مزید تسلی کے لئے مختلف خوابہائے پریشان (جن سے عوام اور بعض خواص بھی صحیح تعبیر اخذ نہ کرنے کے باعث پریشان ہو کر رہ جاتے ہیں) کی محققانہ وضاحت کر دی جاتی ہے۔

۱- نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم درود شریف اور سلام نہیں سنتے اور نہ ہی جواب دیتے ہیں۔

۲- درود شریف اور سلام نہیں پہنچتا۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں سلام پہنچتا ہے اور میں اس کا جواب دیتا ہوں،

ما من احد یسلم علی الا رد اللہ علی روحی حتی ارد علیہ السلام

(مسند امام احمد، سعادۃ الدارین صـ۲۲۲، ابوداؤد ج۱، ص ۲۰۲)

انما النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی البرزخ مشغول

باحوال الملکوت مستغرق فی مشاھدۃ ربہ فعبر عن افاقتہ من تلک المشاھدۃ و ذلک الاستغراق برد الروح۔ (لمعات ج ۳، ص ۱۹۲)

" نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم عالمِ برزخ میں ملکوت کے حالات میں مشغول اپنے رب تعالےٰ کے مشاہدے میں مستغرق رہتے ہیں اس مشاہدہ اور اس استغراق سے افاقہ کو " رَدِّ روح " سے تعبیر کیا ہے "

حضور صلی اللہ علیہ وسلم تک حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سلام و صلوٰۃ کی ڈاک کئی معتبر ذرائع سے پہنچتی رہتی ہے۔

۱۔ حضرتِ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھ پر صلوٰۃ (درود شریف) کثرت سے پڑھتے رہو، اللہ کریم نے میرے روضہ کے پاس ایک فرشتہ کو مؤکل بنا رکھا ہے، میری امت میں سے جو کوئی امتی مجھ پر صلوٰۃ بھیجتا ہے تو فرشتہ مجھے کہتا ہے یا رسول اللہ فلاں بن فلاں نے اس وقت درود بھیجا ہے۔ (حرز المنیع ص ۹۰)

۲۔ ان للہ ملٰئکۃ سیاحین یبلغوننی عن امتی السلام۔ (مسند امام احمد، حرز المنیع، ص ۸۹)

" بلاشک وشبہ اللہ کے فرشتے سیّاح ہیں وہ مجھ تک میرے امتیوں کا سلام پہنچاتے ہیں "

۳۔ ان صلٰوتکم معروضۃ علی فقال رجل یارسول اللہ کیف تعرض صلٰوتنا علیک و قد ارمت یعنی بلیت قال ان اللہ حرم علی الارض ان تاکل اجساد الانبیاء۔ (ابنِ ماجہ، ص ۱۱۹)

"بے شک تمہارا درود شریف مجھ پر پیش کیا جاتا ہے، ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ ہمارا درود شریف کس طرح آپ پر پیش جاتا ہے حالانکہ آپ ..... فرمایا بے شک اللہ تعالےٰ نے زمین پر حرام کر دیا ہے کہ وہ انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کے جسموں کو کھائے۔"

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فیصلہ فرمایا کہ زمین پر اللہ نے حرام فرما دیا ہے کہ نبیوں کے جسموں کو کھائے، غور کی جا ہے: حدیث کا فیصلہ تو یہ ہے وہ جو کہتے ہیں" مٹی میں ملنے والا ہوں" انہوں نے کس پنڈت سے یا پادری سے یہ مسئلہ لیا ہے۔

۴۔ ان احدا لن یصلی علی الا عرضت علی صلوٰتہ حتی یفرغ منہا قال قلت و بعد الموت قال و بعد الموت ان اللہ حرم علی الارض ان تاکل اجساد الانبیاء فنبی اللہ حی یرزق۔ (ابنِ ماجہ ۱۱۹)

" جو کوئی مجھ پر درود شریف پڑھتا ہے اس کا درود شریف مجھ پر پیش کیا جاتا ہے یہاں تک کہ وہ اس سے فارغ ہو جائے، حدیث کے راوی نے کہا میں نے کہا اور موت (وصال) کے بعد بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا موت (وصال) کے بعد بھی پیش کیا جایا کریگا، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بے شک اللہ تعالےٰ نے زمین پر حرام کر دیا ہے کہ وہ نبیوں کے جسموں کو کھائے، لوضاحت اللہ تعالےٰ کا نبی زندہ ہوتا ہے، رزق دیا جاتا ہے۔"

فؔ، حرفِ عطف ہے اور یہ مجمل پر عطفِ مفصل ہے، اس حدیث کے اجمال کی تفصیل بیان کر دی ہے۔

نہایت ہی افسوسناک حالت میں بعض مسلمان حیران پریشان ہیں جس کا اصل

سبب یہ ہے کہ اللہ تعالےٰ کے انبیائے کرام مرسلین عظام علیٰ نبینا وعلیہم الصلوٰۃ والسلام کو اپنے آپ پر قیاس کرکے اپنے جیسا سمجھے بیٹھے ہیں، حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمتِ شان اور آپ کے اخلاقِ عالیہ اوصاف و فرامینِ مبارکہ بے مثل اور لاثانی ہیں ؎

منزہ عن شریک فی محاسنہ

فجوهر الحسن فیہ غیر منقسم

" (حضور صلی اللہ علیہ وسلم) اپنی خوبیوں میں شریک سے پاک ہیں، آپ میں جوہرِ حسن ناقابلِ انقسام ہے۔"

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حواسِ خمسہ ظاہری کی عظمتِ شان دیکھیے، فرماتے ہیں :-

۱- انی اریٰ مالا ترون واسمع مالا تسمعون

(ترمذی، ابنِ ماجہ بحوالہ ذخائر المواریث، ج ۳، ص ۳۶۵)

"بے شک میں دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھتے اور سنتا ہوں جو تم نہیں سنتے۔"

۲- حضرتِ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ حدیثِ ذیل بیان کرتے ہیں۔

آپ ۷ھ میں اس وقت ایمان لائے تھے جب رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم جنگِ خیبر فتح کر چکے تھے اور مالِ غنیمت تقسیم فرما رہے تھے تو حضرتِ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اپنے قبیلہ دوس کے ساتھ خدمت میں حاضر ہوئے اور تمام کا تمام قبیلہ ایمان لے آیا۔ فتحِ خیبر کے بعد ایک روز نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم مسجدِ نبوی میں جماعت کرانے لگے، آپ کا منور چہرہ قبلہ کی طرف تھا۔

**نمازیوں کی تعداد کتنی تھی** | ۱- ہر ایک کو یہی شوق ہوتا تھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھیں، مدینہ منورہ اور آس پاس کی آبادیوں کے نمازی ذوق شوق سے حاضر ہوئے ہوں گے اور وہ فوج جو جنگِ خیبر سے واپس آئی تھی وہ بھی مسجد میں حاضر ہو گی، جنگِ خیبر میں تین ہزار فوج تھی، بالفاظِ دیگر ہزاروں کی تعداد میں نمازی

جمع ہو چکے ہوں گے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز کی نیت کرنے سے پہلے قبلہ رو ہو کر فرمایا:۔

ھل ترون قبلتی ھٰھنا فواللہ ما یخفٰی علی

خشوعکم ولا رکوعکم (بخاری، ج ۱، ص ۶۲ و ۹۸)

" کیا تم میرا قبلہ ادھر دیکھ رہے ہو، اللہ تعالےٰ کی قسم ہے مجھ پر نہ تمہارا رکوع چھپا ہوا ہے اور نہ تمہارا خشوع چھپا ہوا ہے "

ما یخفٰی علی خشوعکم ولا سجودکم

(مسلم شریف، ج ۱، ص ۱۶۲)

" مجھ پر نہ تمہارا خشوع چھپا ہوا ہے اور نہ سجود چھپا ہوا ہے "

اترون قبلتی ھٰھنا فواللہ ما یخفٰی علی

خشوعکم ولا رکوعکم۔

(موطا امام مالک، ج ۱، ص ۱۳۹)

" کیا تم میرا قبلہ ادھر دیکھتے ہو، اللہ عزوجل کی قسم ہے کہ نہ مجھ پر تمہارا خشوع چھپا ہوا ہے اور نہ رکوع چھپا ہوا ہے "

مسند امام احمد ج ۲، ص ۲۴۴ و ۳۰۳ میں ہے :۔

انی لاریٰ خشوعکم

"بے شک ضرور میں تمہارے خشوع کو دیکھ رہا ہوں "

اور مسند مذکور ج ۲، ص ۳۶۵ میں ہے :۔

ما یخفٰی علی شیئ من خشوعکم

" تمہارے خشوع میں سے ادنٰی شے بھی مجھ سے چھپی ہوئی نہیں ہے "

خشوع کا معنی ہے عاجزی، فروتنی، قرآنِ پاک میں ہے :۔

۱ :۔ خاشعۃ ابصارھم (۲۹/۸) " آنکھیں نیچے کئے ہوئے "

خشوع جوارح (اعضاء) میں بھی پایا جاتا ہے جیسے کہ ارشاد ہے :۔

۲۔ ویخرون للاذقان ویزید ھم خشوعا (۱۵/۱۲)

" اور ٹھوڑی کے بل گرتے ہیں روتے ہوئے ، اور یہ قرآن ان کے دل کا جھکنا بڑھاتا ہے ۔"

دل میں بھی خشوع پایا جاتا ہے جیسے :۔

ان تخشع قلوبھم (۲۷/۱۸)

" ان کے دل عاجزی کریں "

خشوع فی الصوت (آواز میں خشوع) کے بارے میں ہے :۔

خشعت الاصوات للرحمٰن (۱۶/۱۵)

" اللہ رحمٰن کے حضور آوازیں پست ہو گئیں "

نماز میں خشوع کے متعلق ارشادِ ربانی ہے ۔

الذین ھم فی صلوٰتھم خاشعون (۱/۱۸)

" وہ جو اپنی نمازوں میں عاجزی کرنے والے ہیں "

وکانوا لنا خاشعین (۱۷/۶)

" اور ہمارے حضور گڑگڑاتے ہیں "

احادیث کی کتابوں میں مندرجہ بالا کتابوں کا مرتبہ اور مقام بہت بلند ہے ، ان احادیث سے صاف واضح ہو رہا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا علم کتنا وسیع اور نظر کتنی بلند ہے کہ اعضائے جسمانی و باطنی کی کیفیات خشوع اور خضوع جو دل اور باطن کے حالات میں نمازیوں کی ادائیگی نماز میں ہوتے تھے ، وہ سب کے سب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو معلوم ہوتے رہتے تھے ۔

حضرتِ وہب بن منبہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ معتبر تابعی بیان کرتے ہیں کہ میں نے

تمام آسمانی کتابوں میں پڑھا ہے کہ

۳۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مبارک عقل تمام انسانوں سے زیادہ اور آپ کی رائے سب کی آراء سے افضل ہے۔

دوسری روایت میں فرماتے ہیں، میں نے تمام آسمانی کتابوں میں پایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ابتدائے آفرینشِ عالم سے لے کر تا قیامت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عقل کے مقابلہ میں تمام انسانوں کو عقل نہیں دی مگر دنیا بھر کے ریگستانوں کے مقابلہ میں ریت کے ایک ذرے جتنی۔ (شفاء شریف، ج۱، ص ۵۵)

اس کی شرح میں علامہ خفاجی رحمۃ اللہ علیہ تحریر کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عقل تمام دنیا کی ریت کی مانند ہے اور تمام انسانوں کی عقل ریت کے ایک دانے کی مثل ہے اور یہ بطور مثال ہے کیونکہ لوگوں کی عقلیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عقل کے مقابلہ میں کوئی وقار نہیں رکھتیں۔ (نسیم الریاض شرح شفاء عیاض، ج۱ ص ۳۷۰)

۴۔ حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ قرآنِ مجید کی آیت فبشر عبادی الذین یستمعون القول الآیۃ (۲۳/۲۶) کی تفسیر میں تحریر فرماتے ہیں ھم اولو الالباب (وہی صاحبِ لب یعنی عقل والے ہیں) بعض نے کہا لب اور عقل کے سو جزء ہیں اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم میں عقل کے ۹۹ جزء ہیں اور تمام باقی مومنوں میں ایک جزء ہے اور اس جزء کے پھر ۲۱ جزء ہیں، ایک جزء میں تمام مسلمان مساوی ہیں اور وہ ہے کلمۂ شہادت اور باقی ۲۰ جزء ہیں ان میں اپنے ایمان کی حقائق کی مقدار کے مطابق باہم فضیلت حاصل کریں گے۔ (عوارف المعارف، ج۱، ص ۲۵۰)

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی روح مبارک سلطان الارواح ہے اور اس روح مبارک کو وہ قوت حاصل ہے کہ اس کا ذوق عرش، فرش اور دیگر عوالم کو چیر کر نکل جائے،

اور یہ روح آپ کے جسم مبارک میں رضا، محبت، قبولیت کی مانند ساکن ہو چکی ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی روح مقدس کا ذوق آپ کے کمال کے مطابق ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاک ترابی جسم کا عوالم کو چیر کر نکل جانا ثابت ہے اور یہ وہ کمال ہے جس سے بڑھ کر اور کوئی کمال نہیں ہے۔

**تمییز** روح میں یہ ایک خاص قسم کا نور ہوتا ہے جس کی مدد سے روح اشیار کی حقیقت کو کامل طور پر پہچان لیتی ہے، اس پہچان کے لئے روح کسی تعلیم کی محتاج نہیں ہوتی بلکہ محض دیکھ کر یا سُن کر ہی پہچان لیتی ہے کہ یہ کیا ہے، اس کے حالات کیا ہیں، اس کا مبدأ اور منتہیٰ کیا ہے، اس کا انجام کیا ہوگا، یہ کیوں پیدا کیا گیا ہے۔

پھر اپنی اطلاع کے مطابق روحیں اس پر کھنے میں مختلف ہوتی ہیں چنانچہ بعض ارواح کی اطلاع قوی ہوتی ہے اور بعض کی ضعیف، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روح کی اطلاع قوی ترین ہے کیونکہ دنیا کی کوئی شے اس سے محجوب نہیں ہے اس لئے آپ کو عرش، فرش، علو، سفل، دنیا، آخرت، دوزخ و جنت سب کی خبر ہے اس لئے کہ یہ سب کچھ آپ ہی کی بدولت پیدا ہوا ہے لہٰذا آپ کی تمییز ان تمام جہانوں کو چیر کر نکل جانے والی ہے چنانچہ آپ کو اجرام سماویہ میں سے ہر جرم کا علم ہے کہ یہ کہاں سے پیدا کیا گیا ہے کب اور کیوں پیدا کیا گیا ہے اور اس کا منتہیٰ کیا ہوگا، آپ کو ہر آسمان کے فرشتوں کا علم ہے کہ کون فرشتہ کس فلک پر پیدا کیا گیا ہے، کب پیدا کیا گیا اور ان کا انجام کیا ہوگا اور آپ کو ان کے اختلافِ مراتب اور منتہیٰ درجات کا بھی علم ہے اور اسی طرح آپ کو ستّر حجابوں اور ہر حجاب کے فرشتوں کا بھی علم ہے، اسی طرح آپ کو عالمِ علوی کے اجرامِ نیّرہ کا بھی علم ہے مثلاً ستارے، سورج، چاند، لوح، قلم، برزخ اور وہ روحیں جو

برزخ میں ہیں، اسی طرح آپ کو ساتوں زمینوں، ہر زمین کی مخلوقات اور بحر و بر کی تمام اشیاء کا علم ہے، اسی طرح آپ کو جنت، اس کے درجات، اس کے رہنے والوں کی تعداد اور ان کے مقامات کی پوری واقفیت ہے، علیٰ ہذا القیاس دیگر عوالم کے متعلق بھی آپ کے علم کا یہی حال ہے۔

**نظرِ بصیرت** کے تین لاکھ چھیاسٹھ ہزار اجزاء ہیں، ان میں سے ایک جزء آنکھ کی نگاہ میں آیا ہے اور باقی تمام اجزاء وارث کامل عارف (یعنی ولی کامل) کی ذات میں ہیں چنانچہ وہ اپنی ذات سے اسی طرح دیکھتا ہے جس طرح ہم اپنی آنکھ سے دیکھتے ہیں مگر اس کی نظر تمام کے تمام اجزاء سے ہوتی ہے اور یہ مقام صرف ایک شخص یعنی غوث کو حاصل ہوتا ہے جس کے ماتحت اقطابِ سبعہ ہوتے ہیں۔

حضرتِ والا درجت سید محی الدین عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ؎

نظرت الی بلاد اللہ جمعا

کخردلۃ علی حکم اتصال (قصیدہ غوثیہ)

"میں اللہ تعالےٰ کے تمام شہروں کو رائی کے دانے کے مانند متصل صورت میں دیکھ رہا ہوں۔"

نبی کا مرتبہ غوثِ اعظم سے اونچا ہے، اسی طرح رسول کا مرتبہ نبی سے بڑھ کر ہے، اولوالعزم رسول کا درجہ رسول سے افضل اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا مرتبہ سب سے اعلیٰ اور بلند و بالا ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالےٰ نے علوم و معارف عطا فرمائے، عطا کرنے والے کی عطا میں بخل نہیں اور علوم و معارف لینے والے کے جوہرِ قابلیت میں کوئی تنگی نہیں ہے، ہمت اور حوصلہ نہایت وسیع ہے ؎

لہ ھمم لا منتھی لکبارھا

وھمتہ الصغری اجل من الدھر (حضرتِ حسان رضی اللہ عنہ)

"حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ہمتیں ہیں، ان کی بڑی ہمتوں کا منتہی ہی نہیں اور آپ کی چھوٹی سی ہمت تمام زمانہ سے بڑھ کر ہے۔"

هل ترون ما ارى انى لارى مواقع الفتن خلال بيوتكم كمواقع القطر۔

(حم ق) شرح جامع صغیر، ج ۶، ص ۳۵۳)

"کیا جو میں دیکھتا ہوں وہ تم دیکھتے ہو؟ بے شک میں تمہارے گھروں میں گرنے والے فتنوں کو دیکھتا ہوں جیسے قطرے گرنے کے مقامات کو۔"

عثمانِ غنی رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی شہادت اور واقعات متعلقہ کی طرف اشارہ ہے۔

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم يوشك الامم ان تداعى عليكم كما تداعى الأكلة الى قصعتها فقال قائل ومن قلة نحن يومئذ قال بل انتم يومئذ كثير ولكنكم غثاء كغثاء السيل ولينزعن الله من صدور عدوكم المهابة منكم وليقذفن الله فى قلوبكم الوهن فقال قائل يا رسول الله ما الوهن قال حب الدنيا وكراهية الموت۔ (ثوبان ابوداؤد، ص ۵۹۰)

"رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عنقریب قومیں مدعو کریں گی یعنی تمہاری دشمنی پر متفق ہو جائیں گی آپس میں ایک دوسرے کو جس طرح کھانا کھانے والے ایک دوسرے کو دسترخوان پر بلاتے ہیں، عرض کرنے والے نے عرض کی ان دنوں ہماری قلت ہو گی؟ فرمایا ان دنوں تم بکثرت ہو گے لیکن تم کمزور ہو گے جس طرح سیلاب کی جھاگ

اور اللہ تمہارا رعب اور تمہاری ہیبت تمہارے دشمنوں کے سینے سے نکال دے گا اور تمہارے دلوں میں وہن ڈال دے گا، ایک نے عرض کیا یا رسول اللہ! وہن کیا چیز ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دنیا کی محبت اور موت سے ڈرنا وہن ہے۔"

بلخ کے مفتی علی رحمۃ اللہ علیہ سے ان کی لڑکی نے عرض کیا کہ گلے تک کچھ قے آئی ہے، میرا وضو قائم رہا یا نہیں؟ مفتی صاحب نے اپنی بیٹی کو کہا کہ وضو ٹوٹ گیا ہے، دوبارہ وضو کرو، جب رات آگئی اور مفتی صاحب سو گئے تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم مفتی صاحب کو خواب میں ملے اور مفتی صاحب کو کہا دوبارہ وضو واجب نہیں، جبتک کہ قے منہ بھر کر نہ ہو، مفتی صاحب نے کہا کہ میں نے یقین کر لیا ہے کہ فتوے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پیشِ نظر ہوتے ہیں، میں نے قسم کھالی ہے کہ فتوے نہ دونگا۔

(روضہ) تفسیر روح البیان، ج ۱، ص ۱۸۰)

جیسا کہ تمیز کے تحت بیان ہوا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ کریم نے بےمثال نعمتوں سے نوازا ہے۔

سید عبد العزیز دیرینی مشیخت کے اجلاس واقع دیرین میں تشریف فرما تھے، بڑے بڑے صاحبِ روحانیت بزرگ موجود تھے، متفقہ صورت میں قرار پایا کہ بزرگانِ دین میں سے ایک ایک مسجد کے محراب میں کھڑے ہو کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو خطاب کرے یا رسول اللہ جس کے خطاب کے جواب میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم جواب دیں اس کو شیخ الوقت تسلیم کیا جائے۔ ہر ایک بزرگ آگے بڑھا اور ندا کی "یا جدی یا رسول اللہ!" مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی کی آواز پر لبیک نہ کہی، جب سب فارغ ہو چکے تو سید عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ آگے بڑھے اور عرض کیا یا سیدی یا رسول اللہ! تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لبیک یا عبد العزیز (اے عبد العزیز میں موجود ہوں)

پہلی صف کے تمام نمازیوں نے سن لیا اور باقی صفوف کے نمازیوں نے بار بار مطالبہ کیا کہ دوبارہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یاد کرو۔ جب سید عبدالعزیز دیرینی نے دوبارہ کہا یا سیدی یارسول اللہ تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ۳ بار لبیک فرمایا، تمام مجمع نے سن لیا، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا روضہ مدینہ منورہ میں ہے اور دیرین ملکِ شام کے کسی دور علاقے کا شہر مدینہ منورہ سے بڑے فاصلہ پر ہے۔ (جواہر البحار، ج ۲، ص ۱۲۰)

امام سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ شیخ کبیر سید احمد رفاعی رضی اللہ تعالے عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ مبارکہ پر حاضر ہوئے، دربارِ رسالت میں صلوٰۃ وسلام کے بعد عرض کیا ؎

فی حالۃ البعد روحی کنت ارسلھا
تقبل الارض عنی وھی نائبتی
وھذہ نوبۃ الاشباح قد حضرت
فامدد یمینک کی تحظی بھا شفتی

"دوری کے حال میں اپنی روح ارسال کیا کرتا تھا، وہ زمین بوسی کر لیتی تھی۔ ایسی حالت میں وہ میری قائم مقام ہوتی تھی۔
اور اب جسمانی حاضری کے ساتھ حاضر دربار ہوں، دایاں ہاتھ نکالیئے تاکہ میرے لب اس سے حظ حاصل کریں"

چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ہاتھ مبارک روضۂ منورہ سے باہر نکلا، امام رفاعی رحمۃ اللہ علیہ نے بوسہ لے لیا، کئی ایک بزرگانِ دین اس وقت موجود تھے، ان تمام نے اس شان کو دیکھا۔ (سعادۃ الدارین، ص ۴۳۲)

تاریخی واقعہ ہے، ہندوستان کے دارالسلطنت دہلی میں بعہد خاندان غلاماں جبکہ سلطان التمش جیسا شریعت کا پابند بادشاہ سریر آرائے تخت تھا، پانی کی بہت تنگی تھی،

بادشاہ بہت پریشان رہتا تھا، ایک رات خواب میں سرورِ کائنات احمدِ مجتبیٰ محمد مصطفٰی صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوئی، عرض کیا تو حکم ہوا کہ ایک تالاب بناؤ، اس میں پانی جمع کر لیا کرو، حضور صلی اللہ علیہ وسلم گھوڑے پر سوار تھے، فرمایا جہاں میرے گھوڑے کے پاؤں کا نشان ہو اس نشان کے ارد گرد تالاب بناؤ۔ بادشاہ نے صبح اٹھ کر گھوڑے کے پاؤں کا نشان دیکھا، اس کے ارد گرد تالاب بنایا جو حوضِ شمسی کے نام سے مشہور ہوا اور یہ پرانی دہلی میں موجود ہے۔

## اہم واقعہ

سلطان ملک العادل نور الدین محمود زنگی رحمۃ اللہ علیہ کے عہد سلطنت ۵۵۷ھ میں ظاہر ہوا کہ یورپ کی عیسائی حکومتوں نے باہم مشورہ کر کے دو عیسائی شخصوں کو عربوں کے طور طریقے اور عربی بول چال پر اسلامی احکام کی مکمل تعلیم کے بعد حاجیوں کے لباس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جسدِ انور کو روضۂ منورہ سے نکال کر لے جانے کے لئے بھیجا، انہوں نے روضۂ منورہ کے قریب ایک کمرے میں رہائش اختیار کر لی، دن کو تو وہ کھانے پینے، آرام کرنے میں وقت گزارتے، رات کے وقت سرنگ، جو انہوں نے روضۂ منورہ کی طرف لگا رکھی تھی اسے کھودتے اور مٹی تھیلوں میں بند کر کے رات کے وقت ان تھیلوں کو لیکر جنت البقیع میں جا کر مٹی ڈال دیتے تھے اور ظاہر یہ کرتے تھے کہ رات کو جنت البقیع کی زیارت کے لئے جاتے ہیں۔

رات کو خواب میں سلطانِ مذکور کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوئی کہ آپ دو شخصوں کی طرف اشارہ کر کے فرما رہے ہیں کہ ان دونوں سے مجھے بچاؤ۔ شاہ نور الدین زنگی پریشان ہوا اور کہا یہ خواب ایسا ہی ہے، یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ کوئی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں گستاخی کر سکے، نیند آ گئی، سرکارِ ابد قرار احمد مجتبیٰ محمد مصطفٰی صلی اللہ علیہ وسلم کی پھر زیارت ہوئی اور آپ نے وہی الفاظ ارشاد فرمائے کہ تو سو رہا ہے

اور وہ دونوں گستاخی کر رہے ہیں، بادشاہ سوچ میں پڑ گیا۔ تیسری بار نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی پھر زیارت ہوئی اور فرمایا ان دونوں سے بچاؤ۔

نورالدین زنگی نے وزیر کو تیاری کا حکم دیا، ۲۰ تجربہ کار نوجوان تیار ہوئے اور ایک ہزار فوج ہم رکاب ہوئی اور بہت زیادہ مال از قسم سکّہ ساتھ لیا، ۱۶ روز سفر کے بعد مدینہ منورہ پہنچے اور روضۂ مبارکہ کی زیارت کی۔ مدینہ طیبہ کے باہر میدان میں شاہی دربار منعقد ہوا اور منادی کر دی گئی کہ مدینہ منورہ کا ہر ایک شخص آئے اس کی خدمت کی جائے گی۔ مدنی حضرات آنے لگے، بادشاہ دربار کے دروازے پر بیٹھا ہوا ہر آنے والے کی خدمت میں نقدی پیش کرتا تھا۔ جب تمام آ چکے تو بادشاہ نے پوچھا کہ کوئی رہ تو نہیں گیا؟ لوگوں نے کہا دو نیک پرہیز گار عبادت کرنیوالے روضۂ مبارکہ کے قریب ایک مکان میں رہتے ہیں، وہ رہ گئے ہیں۔

بادشاہ نے حکم دیا کہ انہیں بلا لاؤ۔ جب انہیں بلا کر لائے، بادشاہ نے دیکھا تو فوراً پہچان لیا کہ یہی وہ ہیں جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خواب میں دکھائے ہیں، بادشاہ نے گرفتاری کا حکم دے دیا، مدینہ شریف والے ان کی تعریف کر رہے تھے، گرفتاری پر اعتراض کر رہے تھے،

بادشاہ ان کو لیکر اس مکان میں آیا جہاں وہ رہتے تھے، کمرے میں چٹائی پھیلائی ہوئی تھی، کوئی قابل اعتراض چیز نظر نہ آئی، بادشاہ نے چٹائی اٹھانے کا حکم دیا۔ جب چٹائی اٹھائی گئی تو اس کے نیچے وہ سرنگ نظر آئی جو روضۂ مبارکہ کی طرف لگائی ہوئی تھی اس پر لوگوں کے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ چنانچہ ان دونوں کو بہت بڑی سزا دی گئی جس پر انہوں نے اقرار کیا کہ ہم سپین (یورپ) کے رہنے والے عیسائی ہیں، ہمیں عیسائی بادشاہ نے بھیجا ہے اور ہمیں بڑا مال دیا ہے تاکہ جس طرح بھی ہو سکے روضہ پاک تک پہنچ کر آپ کا جسمِ انور لے جائیں۔

جب یہ روضہ کے قریب پہنچے تھے تو آسمان پر سخت گرج پیدا ہوئی اور بجلی چمکی، سخت زلزلہ آیا۔ ان کی اس شرارت پر نورالدین زنگی بے حد زار زار رویا اور حکم دیا کہ ان کی گردن کاٹ دو، چنانچہ دونوں قتل کر دئے گئے اور ان کے جسم جلا دئے گئے۔ (حجۃ اللہ علی العالمین، ص ۱۵۷)

پھر بادشاہ نے حکم دیا کہ حجرۂ مبارکہ کے گرد خندق کھود دی جائے، خندق پانی کی تہ تک کھودی گئی اور سکہ پگھلا کر اسے بھر دیا گیا، گویا ایک طرح حجرہ مبارکہ کے اردگرد پانی کی تہ تک سکہ کی دیوار چلی گئی۔ نورالدین زنگی اس اہم دینی خدمت کے بعد ملکِ شام اپنے دارالخلافہ کی طرف روانہ ہوگیا۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے قوئ ظاہری، باطنی، روحانی کے کمالات یا ان کی تجلیات بے حد وحساب ہیں، کسی تحریر وتقریر میں اتنی گنجائش کہاں کہ آپ کے کمالات بیان ہوسکیں، آپ کے امتیوں کی عظمتِ شان بیان کرنا بھی کارے دارد۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:۔

اتقوا فراسۃ المؤمن فانہ ینظر بنور اللہ

(فیض القدیر، ج۱، ص ۱۴۲)

" مومن کی فراست سے ڈرو کہ وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے"

اور ترمذی میں ہے و ینطق بتوفیق اللہ " اور اللہ تعالیٰ کی توفیق سے بولتا ہے، قرآنِ مجید میں ہے ان فی ذٰلک لاٰیت للمتوسمین (۱۴/۵) "بیشک اس میں دیکھنے والوں کے لئے نشانیاں ہیں"، تفسیر مظہری ج ۵، ص ۲۵۰ میں ہے للمتفرسین " صاحبانِ فراست کے لئے"، لیعنی چیزوں کے ظاہر اور ان کی تاثیر و اثر ظاہری کو دیکھ کر ان کے باطن تک کو پہچان لیتے ہیں۔

۱۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ پہلی امتوں میں محدث ہوئے ہیں اور میری امت میں عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ محدث ہیں۔ (بخاری ج ۱، ص ۵۲۰)

حضرتِ عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ اپنی خلافت کے زمانے میں جمعہ کے روز خطبہ دے رہے تھے، اثنائے خطبہ میں بلند آواز سے فرمایا یاساریۃ الجبل الجبل! تمام حاضرینِ مسجد حیران رہ گئے اور خیال کرنے لگے کہ نہ معلوم خلیفہ صاحب کو کیا ہوگیا، ساریہ تو فوج لے کر ایران کے شہر نہاوند میں دشمنوں سے جنگ کر رہے ہیں، کہاں مدینہ شریف اور کہاں نہاوند، (جو کوہِ الوند کے پاس ہے)۔

چند روز کے بعد مدینہ منورہ میں فتح کی خبر آئی اور خبر لانے والے نے کہا کہ فتح کی صورت یہ ہوئی کہ دشمن بہت بڑی فوج پہاڑ کے پیچھے جمع کر کے حملہ کرنے کو تھا کہ خلیفۂ وقت حضرتِ عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی آواز سالارِ لشکر حضرتِ ساریہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو سنائی دی یاساریۃ الجبل الجبل! ساریہ نے فوراً فوج کو پہاڑ کے پیچھے کی طرف دشمن پر حملہ کرنے کا حکم دیا، حملہ کرتے ہی دشمن ہراساں ہو کر بھاگ نکلا اور فتح حاصل ہوئی۔ (تاریخ الخلفاء، ص ۹۰)

حضرتِ عمر رضی اللہ عنہ کی نظر خطبۂ جمعہ دیتے وقت ایران کے شہر نہاوند پر پڑی اور ان کی آواز اتنی دور پہنچی اور حضرتِ ساریہ نے اتنی دور سے آواز سن بھی لی ؎

ایں سعادت بزورِ بازو نیست
تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

۲۔ بیان کرتے ہیں کہ خواجۂ بزرگوار قطب الاخیار خواجہ عبد الخالق غجدوانی قدس سرہ ایک روز معرفت کی باتیں کر رہے تھے کہ ایک نوجوان آیا، بزرگوں کی صورت میں خرقہ پہنے ہوئے تھا اور مصلّٰی کندھے پر رکھے ہوئے تھا، وہ ایک گوشہ میں بیٹھ گیا۔ کچھ دیر کے بعد اٹھا اور کہا حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے:۔

اتقوا فراسۃ المؤمن فانہ ینظر بنور اللہ

"مومن کی فراست سے بچو کیونکہ وہ اللہ تعالٰے کے نور سے دیکھتا ہے"

اس حدیث کا بھید کیا ہے ؟ حضرت خواجہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا اس کا بھید یہ ہے کہ تو زنّار (جنیو) اتار دے اور ایمان لے آ ! جوان نے کہا نعوذ باللہ کہ مجھ میں زنار ہو۔ خواجہ صاحب نے ایک خادم کو حکم دیا کہ جوان کا خرقہ اتار دے، جب خرقہ اتارا گیا تو زنار ظاہر ہو گیا، جوان نے فوراً زنار توڑ ڈالا اور ایمان لے آیا۔

(روح البیان، ج ۴، ص ۴۸۱)

حضرت شاہ نقشبند رضی اللہ تعالٰے عنہ کے خلیفہ خواجہ محمد پارسا قدس سرہٗ اپنے تصرفات حتی الوسع ظاہر نہیں کیا کرتے تھے اور جب کبھی ظاہر کرتے تو صرف اس نیت سے کرتے کہ مشائخ اور اولیاء اللہ کا وقار قائم رہے۔

مختصراً ایک واقعہ کا ذکر کیا جاتا ہے :

مرزا الغ بیگ کے زمانہ میں مشہور محدث امام جزری رحمۃ اللہ علیہ سمرقند میں تشریف لائے۔ سید عثمان ماوراء النہری کی تصحیح و تحقیق میں مصروف تھے، بعض حسد کرنے والوں نے عرض کیا کہ حضرت خواجہ محمد پارسا رحمۃ اللہ علیہ بخارا میں بہت سی احادیث بیان کرتے ہیں، ان کی صحت سند معلوم نہیں ہوتی، حضرت شیخ اس کی تحقیق فرمائیں، مرزا الغ بیگ سے کہا گیا، انہوں نے بخارا شریف قاصد روانہ کیا اور حضرت خواجہ محمد پارسا سے درخواست کی کہ تشریف لائیں۔ شیخ خواجہ عصام الدین کے ساتھ (جو سمرقند میں شیخ الاسلام تھے) آئے اور اس وقت کے بڑے بڑے تمام داناؤں کا مجمع ہوا، بہت بڑا اجلاس ہوا، حضرت اس اجلاس میں تشریف لائے۔

امام جزری رحمۃ اللہ علیہ نے خواجہ صاحب سے کہا اپنی روایت سے حدیث بیان کرو۔ جب حدیث بیان کی تو امام جزری نے کہا حدیث تو صحیح ہے لیکن جو سند

آپ نے بیان کی ہے، میرے نزدیک ثابت نہیں ہے۔ حاسد لوگ بہت خوش ہوئے، خواجہ نے اسی حدیث کو دوسری سند سے بیان کیا۔ امامِ جزری نے اس پر بھی وہی اعتراض کیا۔ حضرتِ خواجہ محمد پارسا کو حقیقۃً معلوم ہو گیا کہ جو سند بھی بیان کروں گا، قبول نہیں کریں گے،

چند منٹ خاموش ہو کر مراقب ہو گئے، بعدہٗ امامِ جزری کی طرف متوجہ ہو کر کہا کیا آپ فلاں سند کو مانتے ہیں اور اس کتاب کی سندوں کو معتبر سمجھتے ہیں؟ انہوں نے کہا ہاں اس کتاب کی تمام سندیں معتبر ہیں محققین کو اس پر کوئی شبہ اور دغدغہ نہیں ہے، اگر آپ کی سندیں اس کتاب میں ہوں تو ہمیں اس پر کوئی اعتراض نہیں ہے۔

حضرتِ خواجہ نے خواجہ عصام الدین شیخ الاسلام سمرقند کی طرف منہ کیا اور کہا کہ آپ کے کتب خانہ میں فلاں طاق میں فلاں فلاں کتاب کے نیچے یہ سند جس کا میں نے نام لیا ہے، رکھی ہوئی ہے، اس کی تقطیع اس طرح کی ہے اور اس کی جلد اس طرح کی ہے اور اس سند میں چند ورق کے بعد فلاں صفحہ میں یہ حدیث ان اسناد کے ساتھ جو بیان کی گئیں مفصل تحریر ہیں، مہربانی کر کے اپنے کسی شاگرد کو بھیجو تاکہ بہت جلد لے آئے۔

خواجہ عصام الدین کتب خانہ کا مالک پریشانی میں تھا کہ مذکورہ سند وہاں ہے یا کہ نہیں، اور تمام اہلِ مجلس حیران ہو گئے اور تعجب کرنے لگے، یہ بالکل واضح تھا کہ خواجہ محمد پارسا کبھی خواجہ عصام الدین کے کتب خانہ میں نہیں گئے تھے۔ خواجہ عصام الدین نے خادموں میں سے ایک کو جلد تر روانہ کر دیا کہ جو نشانیاں ذکر کی گئی ہیں، معلوم کر کے اگر کتاب مذکور مل جائے تو لے آئے۔

وہ شخص گیا اور سند مذکور کو جو بعینہٖ طریقہ کے مطابق تھی، مجلس میں لے آیا، وہ حدیث اسی صفحہ میں جس طرح بیان کیا گیا تھا، اسی سند اور اسی صورت سے ملی، تمام مجلس میں خروش بلند ہوا، امام جزری اور تمام علماء حیران ہو کر رہ گئے، سب سے زیادہ

خواجہ عصام الدین کو حیرت تھی کہ اسے اپنے کتب خانہ میں اس کتاب کے ہونے کا علم نہ تھا۔

جب یہ واقعہ مرزا الغ بیگ کو معلوم ہوا تو وہ حضرت خواجہ پارسا کو بخارا سے طلب کرنے کے باعث بہت ہی شرمسار ہوئے۔ (رشحات، ص ۶۰، ۶۱)

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی امت میں بڑے بڑے صاحبِ کمال گزرے ہیں، نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی رحمت اور فیضان کی برکات سے مالامال ہیں۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے قوائے جسمانی، روحانی، نورانی تجلیات کی فراوانی کا تذکرہ قرآنِ مجید کی آیات و احادیث کی روایات اور بزرگانِ دین کے ملفوظات اور معتبر حالات کی کتابوں اور بالخصوص سید عبدالعزیز دباغ شاذلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کتاب ابریز مطبوعہ مصر (جس کا ترجمہ اردو بنام خزینہ معارف لاہور میں چھپ چکا ہے) تفصیل سے ملتا ہے، چند مثالیں بزرگانِ دین کی بیان کی گئی ہیں۔

آمدم برسرِ مطلب! حضور صلی اللہ علیہ وسلم تشریف فرما تھے، حضرتِ ابنِ عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ابنِ عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان کرتے ہیں کہ ہم آپ کی خدمت میں حاضر تھے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سر مبارک اوپر اٹھایا اور کہا وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ حاضرین نے عرض کیا کہ یا حضرت! آپ نے کسے سلام کا جواب دیا ہے؟ آپ نے فرمایا جعفر بن ابی طالب رضی اللہ عنہ فرشتوں کی ایک جماعت کے ساتھ اوپر سے گزرے ہیں، انہوں نے مجھے سلام کیا، میں نے اس کا جواب دیا ہے۔ (انوارِ محمدیہ، ص ۴۸۲)

سنہ ۶ھ میں صلح حدیبیہ ہوئی، اس صلح میں بنی بکر قریش کے ساتھ تھے اور بنی خزاعہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ہم عہد تھے۔ ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا روایت فرماتی ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ایک رات میرے ہاں تھے، آپ حسبِ معمول تہجد کی نماز کے لئے اٹھے اور وضو کرنے کی جگہ بیٹھے تو میں نے سنا کہ آپ نے کسی سے، جیسے کوئی پاس ہوتا ہے، تین بار لبیک لبیک کہا اور فرمایا نُصِرْتَ نصرت (تو مدد دیا گیا، تو مدد دیا گیا، تو مدد دیا گیا)

میں نے عرض کیا کہ آپ لبیک لبیک اور نصرت نصرت کسے فرما رہے تھے؟ فرمایا بنی خزاعہ کا راجز (مکہ میں تھا اور آپ مدینہ منورہ میں تھے) مجھ سے فریاد کر رہا ہے کہ قریش عہد توڑ کر بنی بکر کی مدد کر کے ہم کو قتل و غارت کرنے پر آمادہ ہیں، میں اسے کہہ رہا تھا کہ ہم تمہاری قوم خزاعہ کی مدد کریں گے چنانچہ آپ نے حسبِ وعدۂ غیبی قریش پر چڑھائی کی اور مکہ فتح کیا۔ (طبرانی)

آپ نے خزاعہ کے راجز (فریاد کرنیوالے) کی تقریباً ۳۰۰ میل دور یعنی مکہ سے آواز سنی اور جواب دیا۔

بخاری شریف کی حدیث ہے :۔

لا یزال عبدی یتقرب الی بالنوافل حتی احبہ فاذا احببتہ فکنت سمعہ الذی یسمع بہ وبصرہ الذی یبصر بہ ویدہ التی یبطش بہا ورجلہ التی یمشی بہا (فتاویٰ سیوطی ج ۱، ص ۵۶۱)

" میرا بندہ جو ہر وقت نوافل میں مشغول رہ کر میرا قرب حاصل کرتا رہتا ہے تو میں اس کو پیارا (محبوب) بنا لیتا ہوں اور اس کے کان ہو جاتا ہوں اس سے سنتا ہے، اس کی آنکھ ہو جاتا ہوں وہ اس سے دیکھتا ہے، اس کے ہاتھ ہو جاتا ہوں کہ اس سے وہ پکڑتا ہے، اس کا پاؤں ہو جاتا ہوں کہ اس سے چلتا ہے "

ٹیلیفون، تار برقی، وائرلیس اور طرح طرح کی انسانی مادی ایجادات کو تسلیم کرنیوالو! سر چشمۂ روحانیت کے فیضان و کرم نوازی کو مدِ نظر رکھکر بچشمِ دل وجاں مادہ پرستی کو نظر انداز کرتے ہوئے انبیاء و مرسلین کے قوائے جسمانی و روحانی اور اولیاء اللہ کے کمالات کو مان لو اور تشکوک و شبہات کو بالائے طاق رکھو ؎

نصیحت گوش کن جاناں کہ از جاں دوست تر دارند
جوانانِ سعادتمند پندِ پیرِ دانا را!

وما علینا الا البلاغ

طالبِ دعا :۔ محمد سعید شبلی عفا اللہ عنہ

# سرگذشت (آپ بیتی)

راقم الحروف کی آپ بیتی شنیدنی اور خواندنی ہے کوئی ۵ سال عمر تھی، والدہ تو اس سے پہلے کوئی دو سال کی عمر میں فوت ہو چکی تھی، دادی نے اپنی مہربان رابعہ عصر شب بیدار پہلی دادی غوث بی بی مرحومہ مغفورہ کے پاس قرآن شریف پڑھنے کے لئے بٹھا دیا اس بزرگ مرحومہ مغفورہ نے نہایت پیار اور محبت سے سال کے اندر قرآنِ مجید ختم کرادیا' یہ بزرگ محترمہ ایک عالم کی لڑکی تھی، اس نے ایک بزرگ حافظہ عورت سے قرآن شریف پڑھا تھا، اس حافظہ بزرگ عورت نے حافظ محمد اسمٰعیل صاحب سے قرآن شریف حفظ کیا تھا، حافظ محمد اسمٰعیل صاحب احقر کے دادا کے چچازاد بھائی تھے اور وہ چھوٹی عمر میں پڑھنے کے لئے دہلی جا رہے۔ اس زمانہ میں ریل گاڑی نہیں تھی، وہ پا پیادہ چلتے ہوئے راستہ میں خواجہ ابو سکوسالی سرسوی رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر رات بھر درود شریف یا باختلافِ روایت الحمد شریف پڑھتے رہے۔

پچھلی رات روضہ سے آواز آئی اے لڑکے! جس ارادے سے دہلی جا رہا ہے واپس اپنے گھر چلا جا، تیرا مقصد گھر پر ہی حاصل ہو جائے گا، واپس آگئے، اسی استاد سے پڑھنا شروع کیا، سال کے اندر قرآن شریف حفظ کر لیا اور باقی علوم عربی، فارسی وغیرہ روحانی کمالات اللہ تعالےٰ کی عطا سے حاصل ہو گئے۔

جب احقر نے قرآن شریف ختم کر لیا تو پنجابی زبان کی چھوٹی چھوٹی کتابیں پڑھیں، پھر اردو میں اسلام کی پہلی، دوسری، شاید کہ تیسری کتاب بھی مولانا غلام قادر بھیروی کی تالیف کردہ پڑھیں، پھر فارسی کی پہلی، فارسی کی دوسری، کریما مشفق، مہربان استاد حضرت مولانا مولوی قاضی

رکن الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ امام مسجد عیدگاہ و قاضی شہر فریدکوٹ سے پڑھیں، چند سال بعد سکول میں داخل ہوا، سکول میں داخل ہونے سے قبل مخلص سُنّی حضرات سے تعلق برابر رہا۔

سکول میں ایک بہت بڑے عالم حافظِ قرآن مجید، فارسی اور عربی کے فاضل تھے، عربی کے اعلیٰ امتحان کی کامیابی پر سونے کا تمغہ پنجاب یونیورسٹی لاہور سے ملا تھا، بڑے پرہیزگار تھے، جمعہ میں تقریر قرآن شریف کی آیات مختلف مقامات سے ملاکر مدلل بیان کرتے تھے، ہر وقت ذکرِ الٰہی میں مصروف رہتے تھے، عقدِ انامل کے طریق سے ذکر کے وقت انگلیاں چلتی رہتی تھیں، ان کا نام مولوی حافظ محمد عبدالحلیم صاحب تھا، سکول ٹائم کے بعد ان کے مکان پر جاکر عربی ادب کی کتابیں، تفسیر، حدیث پڑھا کرتا تھا، ان سے بہت محبت تھی، دل میں یہ خیال آیا کرتا تھا کہ چونکہ لاہور کی جامع مسجد چینیاں والی کے بڑے مولوی رحیم بخش صاحب کے شاگرد ہیں، یہ تقلید نہیں مانتے کسی ایسی کتاب کا علم نہ تھا نہ ہی کبھی پڑھنے میں آئی کہ تقلید کا ماننا ضروری ہے یا نہیں!

آخر ایک روز سکول سے چھٹی تھی، مولوی صاحب کے مکان پر پہنچا تو وہ مسجد میں بیٹھے ہوئے امام بُونی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب شمس المعارف کبریٰ کا مطالعہ کر رہے تھے، میں نے عرض کیا ایک ضروری مسئلہ دریافت کرنا ہے، انہوں نے کہا کونسا مسئلہ؟ میں نے کہا مسئلہ تقلید دریافت کرنا ہے، تقلید ضروری ہے یا کہ نہیں؟ مولوی صاحب نے چینیاں والی مسجد کا ایک واقعہ ذکر کیا کہ جتنے طلباء اور اساتذہ مسجد مذکور میں تھے ایک حدیث کے متعلق جھگڑتے رہے، لڑائی ہوتی رہی، فرمایا کہ میرے استاد مولوی رحیم بخش صاحب نے فرمایا دیکھو یہ لڑائی یا جنگ تقلید نہ ماننے کے باعث ہے، تقلید مان لیں تو یہ تنازعہ نہ رہے، مسکین کی تسلی ہوگئی، اس کے بعد تقلید پر

مستقل کتابیں پڑھنے میں آئیں، اچھی طرح سے تسلی ہو گئی۔

تقریباً دس سال کے بعد لطف بالائے لطف دیکھئے کہ ماہ اگست ۲۰ء میں انجمن ارائیان ہند لاہور کے دفتر میں شرقپور شریف کے حافظ محمد اسمٰعیل صاحب کی درخواست آئی ہوئی تھی کہ یہاں ارائیں برادری کی اصلاح کے لئے کوئی عالم بھیجو، قرعہ فال بنام من دیوانہ زدند، سیکرٹری نے شرقپور شریف جانے کا مراسلہ دے دیا، بے حد خوشی ہوئی کہ حضرتِ والا درجت میاں شیر محمد صاحب قدس سرہ کی زیارت نصیب ہو جائے گی۔

جمعہ کا دن تھا، پہلی اذان کے وقت وہاں جا پہنچا، شوق تھا کہ حضرت میاں صاحب کی تقریر سنوں گا مگر افسوس کہ حضرت صاحب نے تقریر پر کسی اور عالم کو کھڑا کر دیا۔ نماز ہو چکی، حضرت میاں صاحب مکان کی طرف روانہ ہو گئے، کسی ایک سے مکان کا پتہ دریافت کیا، ان کے پیچھے روانہ ہوا، بازار میں کہیں نظر نہ آئے، وہ گلی جس میں مکان تھا اس گلی کے درمیان جا رہے تھے، تیزی سے چل کر ملا، سلام عرض کیا، نام دریافت کیا تو عرض کیا نام محمد سعید ہے، فرمایا بہت اچھا نام ہے، بیٹھک میں پہنچے، فرمانے لگے بیٹھو! بیٹھنا خلافِ ادب جان کر نہ بیٹھا، دوبارہ فرمایا ایک اور شخص تھا اس نے کہا کہ آپ بیٹھ جائیں ورنہ میاں صاحب مکان کے اندر چلے جائیں گے۔

یہ سن کر جوتا اتارا اور بچھی ہوئی صف پر قدم رکھا، میاں صاحب نے ایسا ہی کیا اور ایک کتاب بنام انصاف، مؤلفہ شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی کا صفحہ ۷۔۱۰ نکال کر دے دیا کہ اس کو پڑھو، اس میں تقلید کا مسئلہ تھا، جس کا ملخص یہ ہے۔

"ہندوستان والوں کے لئے واجب ہے کہ حنفی مذہب رہیں"

مسکین نے جیسا اوپر ذکر کیا کہ استادی نے تقلید کا مسئلہ حل کر دیا تھا لیکن شاہ ولی اللہ صاحب کا یہ اٹل فیصلہ معلوم نہ تھا، بغیر سوال کرنے کے میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے عملاً بہ اتقوا فراسۃ المؤمن کے مزید تحقیق اور تسلی سے نوازا۔

# عالم جلیل حضرت مولانا علامہ محمد سعید صاحب نبلی علیہ الرحمہ

استاذ العلماء، سند الاصفیاء حضرت مولانا علامہ الحاج ابو الحمید محمد سعید صاحب نبلی نقشبندی چشتی، قادری، حامدی، رضوی فرید کوٹی علیہ الرحمہ دس ذوالحجۃ المبارک ۱۳۱۳ھ ۱۸۹۶ء کو حضرت مولانا قائم الدین علیہ الرحمہ کے ہاں تولد ہوئے۔ جو ایک باعظمت ارائیں خاندان کی بلند ترین شخصیت تھے۔ ابھی آپ ساڑھے تین برس کے بھی ہونے نہ پائے تھے کہ والدہ ماجدہ علیہا الرحمہ انتقال فرما گئیں۔ دادی صاحبہ نے پرورش کے ساتھ ساتھ تعلیم و تربیت کا انتظام کچھ اس طرح کیا کہ ایک نہایت پاکباز صالحہ خاتون غوث بی بی کے ہاں قرآن پاک پڑھنے کے لئے بٹھا دیا۔ ڈیڑھ سال کے مختصر سے عرصے میں جبکہ آپ کی عمر تقریباً پانچ سال تھی۔ قرآن پاک ختم کر لیا۔ ابتدائی مسائل پر مشتمل پنجابی کتب والد ماجد علیہ الرحمہ سے پڑھیں پھر فارسی، اردو کی ابتدا حضرت مولانا قاضی محمد رکن الدین علیہ الرحمہ قاضی شہر اور خطیب و امام جامع مسجد عید گاہ فرید کوٹ سے کی۔ بعدہٗ سکول میں داخلہ لیا۔ اور صرف بیس دن بعد تیسری جماعت میں بٹھا دیئے گئے کیونکہ آپ کی ذہانت و فطانت قابل داد تھی۔ ہونہار بروا کے چکنے چکنے پات الیسی ضرب المثل کے آپ صحیح مصداق ثابت ہوئے۔ ہر جماعت میں نمایاں کامیابی حاصل کی۔ پانچویں جماعت کا نتیجہ آپ کے لئے نعمت خاص بن کر نکلا۔ ڈائریکٹر محکمہ تعلیم نے کلاس نہم میں ترقی کی سفارش کر دی۔ اور پھر پانچویں سے کلاس نہم میں پہنچ گئے

سکول کی تعلیم کے ساتھ ساتھ آپ نے اپنے سکول کے نامور مدرس مولانا محمد عبد الحلیم صاحب عربک گولڈ میڈلسٹ ایم او ایل سے بعد نماز ظہر درس نظامی کی تعلیم شروع کردی جلالین شریف، مشکوٰۃ شریف اور ترجمۃ القرآن اسی اثنا میں پڑھا پھر اورنٹیل کالج لاہور سے منشی فاضل نیز انگریزی میں نمایاں کامیابی حاصل کی۔ یہاں بھی آپ کی محنت و ذہانت رنگ لائی۔ اوّل پوزیشن میں کامیابی سے متاثر ہو کر کالج کے پرنسپل اے سی وُلز من نے ماہوار وظیفہ مقرر کر دیا۔ کچھ مدت بعد آپ نے عربی فاضل کی سند بھی حاصل کر لی۔

حضرت علاّمہ شبلی علیہ الرحمۃ کی تعلیم و تربیت کچھ اس نہج پہ ہوئی تھی کہ علم و عمل کا ایک حسین پیکر بن کر ابھر رہے تھے۔ سکول اور کالج کا ماحول نہ جانے کتنا اچھا ہو گا کہ اس وقت کے طلبا اپنے ہی ایک سکول کے طالب علم آپ کے عمل و کردار اور سیرت سے اتنے متاثر ہوئے کہ انہوں نے اکتساب علم کی آرزو کر دی۔ آپ نے عدیم الفرصتی کے باعث جواب دینے کی بجائے جامع مسجد میں شبینہ کلاس کا اجرا کر دیا۔ ان گنت طلبا نے آپ سے استفادہ کیا۔

حصولِ علم کے لئے کسی بھی انسان سے استفادہ کیا جا سکتا ہے۔ اور اس میں مسلم و غیر مسلم اساتذہ کی پابندی نہیں۔ البتہ مسلمان طالب علم کا عقیدۃً پختہ ہونا از حد ضروری ہے۔ تاکہ غیر مسلم اساتذہ کے غیر اسلامی نظریات کے جراثیم اثر نہ کر پائیں عموماً شاگرد اپنے استاذ کی باتوں میں آ کر بعض اوقات بہک جاتے ہیں۔ اور اپنے ہی مذہب و مسلک پر اعتراض شروع کر دیتے ہیں۔ ان کا ایمان کمزور پڑ جاتا ہے۔ مگر حیرانگی کی بات ہے کہ حضرت علامہ شبلی علیہ الرحمۃ نے اپنے طالب علمی کے زمانہ میں کئی غیر مسلم اساتذہ سے استفادہ کیا۔ ان سے کسی مسئلہ میں متاثر ہونے کی بجائے خداداد ذہانت و فطانت کا سکّہ ان کے دلوں پر بیٹھے۔ اور وظائف حاصل کرتے رہے۔

آپ نے جن اہل علم وفن سے اپنی علمی پیاس بجھائی۔ ان میں سے چند نامور اساتذہ کے اسماءِ گرامی درج ذیل ہیں :۔

- مولانا قائم الدین صاحب علیہ الرحمۃ (م ۱۹۵۶ء) (والد ماجد)
- رابعۂ عصر محترمہ غوث بی بی علیہا الرحمۃ
- مولانا قاضی محمد رکن الدین، قاضی وخطیب شہر فرید کوٹ
- مولانا حافظ عبد الحلیم صاحب قریشی بی اے اوایل عربک ایم او ایل گولڈ میڈلسٹ پنجاب یونیورسٹی
- مولانا محمد دین پروفیسر اعلیٰ شعبہ فارسی اورنٹیل کالج لاہور
- مولانا رشید احمد ابن مولانا فیض الحسن سہارن پوری (شبلی نعمانی کے استاذ)
- مولانا عبد العزیز مدرس شاہی مسجد لاہور
- مولانا کمال الدین فاضل مراد آباد
- پادری اے سی وُولز رجسٹرار پنجاب یونیورسٹی و پرنسپل اورنٹیل کالج لاہور
- ماسٹر جیشی رام شایق چشتی[1]

## تصانیف

تبلیغ اسلام کا انتہائی اہم شعبہ تصنیف وتالیف اور نشر واشاعت ہے اس سلسلہ میں آپ کو مہارت تامہ حاصل تھی۔ چنانچہ آپ نے "شریعت" نامی ایک ماہوار رسالہ فیروز پور چھاؤنی سے جاری کیا۔ جو عرصہ دراز تک خدمتِ دین انجام دیتا رہا مضامین کا انتخاب، اہل علم وقلم کے رشحات، دیکھ کر محسوس ہوتا ہے کہ آپ اپنے وقت کے بلند پایہ ادیب، عظیم مؤرخ، بے نظیر محقق ومصنّف اور صاحب علم وتقویٰ شخصیت تھے۔ ماہنامہ شریعت کے چند شمارے میرے پیش نظر ہیں۔ بہترین مضامین کے

---

[1] مزید حالات کے لئے دیکھئے تعارف علماء (۲) مصنفہ از مولانا محمد صدیق صاحب جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

علاوہ اکابر علماء اہلسنت کے خطوط بھی اس میں درج ہیں۔ جن کی آراء مسلّم جن کی پسندیدگی سندِ قبولیّت ملاحظہ فرمایئے۔ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی علیہ الرحمہ کے لختِ جگر حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خان قادری بریلوی علیہ الرحمۃ نے مکتوب گرامی حضرت علّامہ شبلی علیہ الرحمۃ کے نام ارسال فرمایا۔ جس کا عکس درج ذیل ہے ایک نظر اس پر ڈالئے اور فیصلہ کیجئے کہ حضرت علّامہ شبلی علیہ الرحمہ کو اس وقت بھی کتنا مقام حاصل تھا۔ سچ کہا کسی نے "ولی را ولی می شناسد"

شریعت ذیقعدہ ۱۳۵۲ھ

فرمان اعلیحضرت عظیم البرکت حجۃ الاسلام امام اہل السنت علامۃ الحاج

مولٰنا مولوی مفتی قاری شاہ محمد حامد رضا خانصاحب قادری نوری رضوی زیب سجادہ

بریلی شریف

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ حَامِدًا وَّمُصَلِّيًا وَّمُسَلِّمًا

نَحْمَدُ اللّٰهَ خَالِقَ النَّسَمِ — بَارِءَ اللَّوْحِ ذَرِاءَ الْقَلَمِ
وَنُصَلِّيْ عَلَى الْحَبِيْبِ لَهٗ — سَيِّدِ الْخَلْقِ خَيْرِ كُلِّهِمِ
وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ — وَعَلَى التَّابِعِيْنَ ذِى الْكَرَمِ
عِبْ هٰذَا انْتَمَتْ مِنْ سِفْرٍ — اِسْمُهٗ لِلشَّرِيْعَةِ كَسَمِى
اَيَّدَ اللّٰهُ مُدِيْرَهُ الشِّبْلِىْ — مَتَعَ الْمُسْلِمِيْنَ بِالْحِكَمِ
حَامِدٌ فَادْعُ لَهٗ تَضَرُّعًا
دِيْمَ فِى الْكَوْنِ مَا اَنْهَلَ الدِّيَمِ

۷۸۶

فقیر نے رسالۂ مبارکہ شریعت کے بعض پرچے جستہ جستہ چند مقامات سے مطالعہ کئے۔ الحمدللہ اسے مطابق احکام شریعت و موافق عقائد حقہ اہلسنت اسم بامسمّٰی پایا۔ یہ رسالہ بنگرانی اور سرپرستی ایک عالم مقتدائے قوم وملت فقیر کے ماذون ومجاز طریقت فاضل جلیل و عالم نبیل جناب مولٰنا مولوی محمد سعید شبلی فریدکوٹی ماہانہ نشر و اشاعت پاتا اور فیروزپور چھاونی (پنجاب) سے شائع ہوتا ہے مولٰے تعالٰی یومًا فیومًا روز افزوں ترقی عطا فرمائے اور عامۂ اہل اسلام و برادران اہلسنت کو عمومًا اور فقیر کے عزیزان طریقت و خواجہ تاشان قادریت و یاران رضویت کو خصوصًا اسکی اعانت اور خدمت کی توفیق رفیق کرے۔ آمین۔

(دستخط اعلیحضرت حجۃ الاسلام) فقیر محمد حامد رضا خان (صاحب مدظلہٗ) قادری نوری غفرلہٗ

۲۳۔ شوال المکرم ۱۳۵۲ھ

شریعت　　۱۵　　اپریل۔ ۱۹۳۴ء

# فرمان مفتی اعظم

حضرت قبلہ مولٰنا مولوی مصطفےٰ رضا خانصاحب قادری۔ نوری۔ بریلوی مدظلہ العالی

الحمد للّٰہ واصلی علی رسولہ الکریم۔ جناب عزیز محترم مولٰنا محمد سعید شبلی صاحب سلمہٗ کی ادارت سے ایک ماہوار رسالہ فیروزپور سے "شریعت" نام شائع ہوتا ہے۔ آج میں اسکے مطالعہ سے بہت محظوظ ہوا۔ میرے خیال میں یہ رسالہ بہت خوب ہے، ضروری اور بہت کارآمد مضامین پر مشتمل ہے۔ میں عزیز مولٰنا موصوف کو اس ضروری رسالہ سراپا شریعت کے اجراء پر مبارکباد دیتا ہوں۔ اور دعا کرتا ہوں کہ مولٰی عزوجل اسے جاری رکھے۔ اور مولٰنا سلمہٗ کو خدمات دین و مذہب کی بیش از بیش توفیق دے۔ اور انکی خدمتیں قبول فرمائے۔ آمین۔

کام بہت نازک ہے۔ نہایت حزم و احتیاط درکار ہے۔ اپنے مضامین بھی نہایت غور و تامل سے لکھیں۔ اور غیروں کے مضامین بھی نہایت غائر نظر سے دیکھ کر درج رسالہ کیا کریں ذرا بھی کسی کی رعایت ملحوظ نہ رکھیں۔ جو لفظ خلافِ شریعت ہو فوراً اصلاح کرلیں۔ واللہ الموفق

دستخط (حضرت قبلہ مفتی اعظم) مصطفےٰ رضا خاں صاحب قادری نوری عفی عنہ

۲۴ شوال المکرم ۱۳۵۲ھ

اور پھر حجۃ الاسلام بریلوی کے مبارک خط کے بعد شہزادہ اعلیٰ حضرت مفتی اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ نے بھی علامہ شبلی رحمۃ اللہ علیہ کو ماہنامہ شریعت کی پسندیدگی پر جو فرحت نامہ ارسال فرمایا اس تحریرِ دلنواز سے آپ اپنے قلب و نظر کو منور کر چکے ہیں۔ اس نامہ گرامی کے مطالعہ سے واضح ہو رہا ہے کہ ماہنامہ شریعت کا اکابر کی نظر میں کیا مقام تھا۔ کسی کتاب کی مقبولیت اسی کے مصنف کی مقبولیت پر مہر تصدیق ثبت کرتی ہے۔ تصنیف کی پسندیدگی صاحب تصنیف کی عظمت پر دال ہوا کرتی ہے، اور اس کے علم و فضل کی عکاس بھی ہوتی ہے۔ اسی سے زہد و تقویٰ کا معیار نظر آتا ہے۔ اس ماہوار رسالہ شریعت میں اکثر مضامین مولانا محمد سعید شبلی خود لکھتے رہے اور وہ مضامین اُردو ادب اور عقائد و اعمال میں آج بھی ایک سند کی حیثیت رکھتے ہیں۔ ماہنامہ شریعت کے علاوہ آپ نے ماہنامہ مشرق بھی جاری رکھا۔ ان رسائل کے علاوہ آپ کی گرانمایہ تصانیف کے نام درج کئے جاتے ہیں۔ تاکہ آپ کی تصنیفی تبلیغ سے بھی قارئین کرام متعارف ہوسکیں۔

تفسیر قرآن (جلد اول) اشاعت نماز، خطبہ عید الاضحیٰ، خطبہ افتتاحیہ آل انڈیا نماز کانفرنس ۱۹۴۱ء، مسائل عید الاضحیٰ۔ شب برات۔ تفسیر حروف

مقطعات جواہر البحار (غیر مطبوعہ) الراز الرکائز۔ کشف الستار، احسن الکلام فی فضائل الصلوٰۃ والسلام، القول الثابت۔ البیّنات در مسئلہ زکات۔ فیوض ربانی در وجوب قربانی۔ اربعین من احادیث سید المرسلین۔ سیرت غوث اعظم، سیرت بابا فرید، اشاعت نماز۔ بے مثل بشر۔ محدثین ہند و پاک۔ اصح المطالب البیان فی قیام رمضان وغیرہ

## فیضانِ اکابر

علامہ شبلی صاحب علیہ الرحمۃ کو روحانیت میں بھی ایک مقام حاصل تھا شریعت و طریقت کی جامع شخصیت تھے۔ ظاہری و باطنی طور پر ملّت اسلامیہ کی جن نامور ہستیوں سے مستفیض ہوئے۔ ان میں سے چند اسمائے گرامی ملاحظہ فرمایئے۔

- حضرت شیخ الاسلام پیر سیّد علی حسین صاحب کچھوچھوی علیہ الرحمۃ
- حضرت شیر ربّانی میاں شیر محمّد صاحب نقشبندی شرق پوری علیہ الرحمۃ
- حضرت مفتی اعظم مولانا سید ابو محمد دیدار علی شاہ صاحب محدث الوری علیہ الرحمۃ
- حضرت مولانا مفتی محمد مظہر اللہ صاحب دہلوی علیہ الرحمۃ
- حجۃ الاسلام شہزادہ مجدد ملت حضرت مولانا حامد رضا خان قادری بریلوی علیہ الرحمۃ
- شہزادۂ اعلیٰ حضرت حضور مفتی اعظم ہند علیہ الرحمۃ
- صدر الافاضل حضرت مولانا الحاج الحافظ الحکیم سید محمد نعیم الدین مراد آبادی علیہ الرحمۃ
- شیخ الاسلام حضرت مولانا ضیاء الدین احمد مدنی علیہ الرحمۃ

- مجدد وقت حضرت علامہ شیخ یوسف بن اسماعیل النبھانی علیہ الرحمۃ
- حضرت محدث اعظم مولانا ابوالفضل محمد سردار احمد صاحب چشتی قادری رضوی علیہ الرحمۃ
- حضرت مولانا احمد مختار میرٹھی علیہ الرحمۃ

حضرت مولانا محمد صالح نقش بندی علیہ الرحمۃ
حضرت پیر غوث محمد چشتی صابری علیہ الرحمۃ
حضرت امیر ملت پیر جماعت علی شاہ صاحب محدث علی پوری علیہ الرحمۃ
روحانی طور پر حضرت شیخ الاسلام بابا فرید الدین گنج شکر علیہ الرحمۃ نے بحالتِ خواب ۱۹۴۸ء میں نوازا۔

---

فضائل درود وسلام میں آپ بیتی کے عنوان میں حضرت شیر ربانی علیہ الرحمۃ کے کشف وتصرف کا اہم واقع درج فرماتے ہوئے لکھتے ہیں کہ ایک مرتبہ شرقپور شریف حاضری ہوئی اس سے قبل مسئلہ تقلید کے بارے میں کچھ تفکر میں تھا۔ چنانچہ حضرت میاں صاحب علیہ الرحمۃ نے از خود حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی علیہ الرحمۃ کی تصنیف "الانصاف" کا صفحہ ۶۸ نکال کر فرمایا اسے پڑھو۔ اس میں لکھا کہ ہندوستان والوں کے لئے واجب ہے کہ وہ حنفی مذہب رہیں۔

---

اس قسم کے اور واقعات بھی حاصل کئے جا سکتے ہیں۔ مگر اختصار دامن گیر ہے اس لئے آپ کے اکابر تلامذہ میں سے چند ایک کے نام درج کئے جاتے ہیں۔ ضرب المثل ہے کہ درخت اپنے پھل سے پہچانا جاتا ہے۔ اور استاذ اپنے ارشد تلامذہ سے چنانچہ آپ اس محاورہ کے پورے پورے مصداق ہیں۔ ملاحظہ فرمایئے ان تلامذہ کے اسماء گرامی جن کو اہل سنت وجماعت میں ایک ممتاز مقام حاصل ہے۔

پیر طریقت، فخرِ ملت حضرت مولانا علامہ الحاج غلام قادر اشرفی صاحب رحمۃ (لالہ موسیٰ)

مولانا علم الدین صاحب

چوہدری عبد الرحمٰن صاحب ایم اے۔ ایل ایل ایم سابق ڈپٹی سیکرٹری گورنمنٹ پنجاب۔

- مولانا عبد الحفیظ صاحب خطیب جامع مسجد رینالہ خورد
- مولانا عبد العزیز صاحب جامع مسجد عارف والا
- مولانا نظام الدین صاحب
- مولانا قاری عبد الرشید صاحب
- خطیب ملت مولانا قاری احمد حسن صاحب علیہ الرحمۃ۔ گجرات
- مولانا عبد الحمید بن حضرت شبلی علیہما الرحمۃ
- مولانا فیض علی صاحب خطیب گڑھی شاہو

—— ان تلامذہ کے علاوہ بے شمار علم کے متلاشیوں نے ان سے فیض پایا۔

## عملی زندگی

یوں تو آپ کی عملی زندگی کا آغاز ابتدائی تعلیم سے ہو چکا تھا۔ کیونکہ گھریلو ماحول دینی پایا۔ والد ماجد ایک ممتاز عالم دین کی حیثیت رکھتے تھے۔ دادی صاحبہ پابند صوم و صلوٰۃ اور تہجد گزار تھیں۔ جن کی تربیت کا اثر آپ کی پوری زندگی میں نمایاں رہا۔ پھر رابعہ عصر محترمہ غوث بی بی نے اپنے لخت جگر کا مقام دیتے ہوئے قرآن پاک کی تعلیم دی۔ بعدہٗ نہایت عبادت گذار اساتذہ کی عملی سپرٹ کے اثرات قبول کرتے رہے حتیٰ کہ زمانہ طالب علمی میں طلبا نے آپ سے استفادہ کیا۔ تاہم عملی زندگی میں باقاعدگی

سے آپ نے حصولِ تعلیم کے بعد قدم رکھا۔ اس دور کو مختلف شعبوں پر تقسیم کیا جاسکتا ہے۔

درس و تدریس۔ تعلیم و تعلّم، تصنیف و تالیف، وعظ و تقریر، خطابت، مجالسِ ذکر و فکر، تعمیر مساجد و مدارس وغیرہ۔

ایک صحیح عالمِ دین کی خوبی یہی ہے کہ وہ عملی زندگی میں ان تمام شعبوں پر کماحقہٗ اثر انداز ہو کہ اس دُنیا فانی میں خدا و رسول کی طرف سے جن فرائض کی بجا آوری ضروری ہے۔ ان کو خلوصِ قلب سے انجام دے سکے۔ چنانچہ آپ نے انہی خطوط پر اپنی زندگی گزاری۔ جملہ شعبہ ہائے تبلیغ کو پورا کرنے میں خدا داد صلاحیتوں کو بروئے کار لاتے رہے۔ ان پر سیر حاصل تبصرہ کی اس مختصر میں گنجائش نہیں تاہم مختصر یہ سمجھئے کہ آپ اپنی ذات میں ایک انجمن تھے۔ اور انجمن کے قواعد و ضوابط کی ہر ایک شق کو باحسن وجوہ پایۂ تکمیل تک پہنچانے کی سعی کرتے رہے۔ تعلیم و تعلّم، درس و تدریس کی سطح پر دیکھئے تو آپ نے درج ذیل سکولوں میں بڑی مہارت سے تعلیم دی۔

- ــــ گورنمنٹ ہائی سکول (فرید کوٹ۔ ہندوستان)
- ــــ گورنمنٹ ہائی سکول موگا ضلع فیروزپور (ہندوستان)
- ــــ گورنمنٹ ہائی سکول تکتسر ضلع فیروزپور (ہندوستان)
- ــــ اسلامیہ ہائی سکول فیروزپور (ہندوستان)
- ــــ اسلامیہ ہائی سکول شیراں والا گیٹ لاہور
- ــــ مُسلم ہائی سکول راولپنڈی

★ اور اگر مسندِ خطابت پر جلوہ افروز دیکھتے ہیں تو یہ مقام نظروں کے سامنے آتے ہیں:۔ جامع مسجد فرید کوٹ ــــ جامع مسجد سرائی کلاں ضلع امرت سر ــــ جامع مسجد تکتسر ضلع فیروزپور ــــ جامع مسجد فیروزپور چھاؤنی وعید گاہ ــــ ان تمام مساجد میں

بغیر کسی وظیفہ لئے خدمات انجام دیں۔

۱۹۴۸ء سے ۱۹۵۴ء تک لاہور میں محکمہ پولیس میں امامت و خطابت کے منصب پر فائز رہے۔ کچھ عرصہ رینالہ خورد کی جامع مسجد میں خطابت فرمائی۔ ۱۹۵۵ء میں مسجد میاں جان محمد، لاہور صدر میں متعین ہوئے، اور یہاں علوم شرقیہ کی تدریس کا

کا اجرا فرمایا۔

۱۰ر جنوری ۱۹۶۷ء کو محکمہ اوقاف نے آپ کی خدمات حاصل کیں، تو ان جگہوں پر خطابت کے فرائض سنبھالے۔ جامع مسجد لگو منڈی، جامع مسجد آستانہ عالیہ حضرت بابا فرید گنج شکر علیہ الرحمۃ۔ مرکزی جامع مسجد غلہ منڈی عارف والا —— ۸ر اگست ۱۹۷۸ء کو محکمہ سے آپ ریٹائرڈ ہوگئے۔

---

درس و تدریس کے شعبہ کو آپ نے جہاں جہاں پہنچے زینت بخشی، لاہور، ساہیوال میں منشی فاضل کی بھی کلاسیں جاری رکھیں ساہیوال میں انجمن اصلاح المسلمین قائم کی اور مدینہ مسجد کے نام سے ایک عظیم الشان مسجد تعمیر کرائی۔ ساتھ ہی ساتھ ایک دارالعلوم جامعہ حنفیہ کی نظامت و نگرانی فرماتے رہے۔ اکثر مقام پر مساجد و مدارس کی انتظامیہ سے آپ نے مشاہرہ وغیرہ نہیں لیا۔

---

## اولاد امجاد

آپ کے پانچ صاحبزادے ہوئے جن میں مولانا عبدالحمید صاحب مولوی فاضل اور میاں عبدالعزیز صاحب انتقال فرماچکے ہیں۔ جبکہ تین صاحبزادے میاں عبدالحفیظ فاروقی۔ میاں عبدالحمید صاحب اور میاں عبدالرشید صاحب ساہیوال

---

[1] میاں عبدالعزیز صاحب ۱۹۶۳ء میں انتقال کر گئے۔ میاں عبدالحفیظ فاروقی بھی ۱۹۸۰ء میں انتقال کر گئے

بقید حیات ہیں۔ مولیٰ تعالیٰ آپ کی اولاد کو آپ کے مشن پر قائم رہنے کی توفیق ارزانی بخشے۔ آمین

---

## وصال

حضرت مولانا علامہ محمد سعید صاحب شبلی نے پاک و ہند میں اپنی نہایت پُرعمل زندگی گزاری۔ حج و سعادت کی نعمت عظمیٰ کے بھی سرفراز ہوئے۔ اور انتہائی کامیابی سے مسلکِ حق اہل سنت وجماعت کی اشاعت میں لگے رہے۔ آخر وقت وصال آپہنچا اور آپ نے نہایت خندہ پیشانی سے اپنی جان جانِ آفرین کے حضور ۲۵ر اکتوبر ۱۹۸۲ء، ۷ر محرم الحرام ۱۴۰۳ء بوقت تہجد ۲ بج کر تیس منٹ پر پیش کردی

انا للہ وانا الیہ راجعون

حکیم اہل سنت محمد موسیٰ صاحب امرتسری مدظلہ نے آپ کے وصال پر جو مادہ تاریخ نکالا وہ یہ ہے:-

ذی شان شبلی
۱۴۰۳ھ

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ بجاہ حبیبہ الاعلیٰ حضرت علامہ محمد سعید شبلی علیہ الرحمۃ کو اعلیٰ علیین میں بلند مقام عطا فرمائے اور ان کے روحانی وجسمانی پسماندگان کو اجر جزیل اور ہمیں ان کے نقوش مقدسہ میں عمل پیرا ہونے کی توفیق مرحمت فرمائے

جناب اسد نظامی موسوی قلندر (جہانیاں) کا ممنون ہوں کہ انہوں نے اپنے

کتب خانے سے ماہنامہ شریعت کے دس شمارے بغرض استفادہ دیئے
جزاہ اللہ تعالیٰ

محمد منشا تابش قصوری
خطیب جامع مسجد ظفریہ (مریدکے)





مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام — شمع بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام

جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند — اُس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام

جس کے آگے کھچی گردنیں جھک گئیں — اُس خدا داد شوکت پہ لاکھوں سلام

جس کے ماتھے شفاعت کا سہرا رہا — اُس جبینِ سعادت پہ لاکھوں سلام

جس طرف اُٹھ گئیں دم میں دم آگیا — اُس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام

دور نزدیک کے سُننے والے وہ کان — کانِ لعلِ کرامت پہ لاکھوں سلام

کس کو دیکھا یہ موسیٰ سے پوچھے کوئی — آنکھ والوں کی ہمت پہ لاکھوں سلام

پتلی پتلی گُلِ قدس کی پتیاں — اُن لبوں کی نزاکت پہ لاکھوں سلام

جس کی تسکیں سے روتے ہوئے ہنس پڑیں — اُس تبسم کی عادت پہ لاکھوں سلام

وہ زباں جس کو سب کُن کی کنجی کہیں — اُس کی نافذ حکومت پہ لاکھوں سلام

ہاتھ جس سمت اُٹھا غنی کر دیا — موجِ بحرِ سخاوت پہ لاکھوں سلام

نور کے چشمے لہرائیں دریا بہیں — اُنگلیوں کی کرامت پہ لاکھوں سلام

کُل جہاں مِلک اور جَو کی روٹی غذا — اُس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام

کھائی قرآں نے خاکِ گذر کی قسم — اس کفِ پا کی حرمت پہ لاکھوں سلام

بے عذاب و عتاب و حساب و کتاب — تا ابد اہلِ سُنّت پہ لاکھوں سلام

ایک میرا ہی رحمت پہ دعویٰ نہیں — شاہ کی ساری اُمت پہ لاکھوں سلام

کاش محشر میں جب اُن کی آمد ہو اور — بھیجیں سب اُنکی شوکت پہ لاکھوں سلام

مجھ سے خدمت کے قُدسی کہیں ہاں رضاؔ
مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

حدائق بخشش

از اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ

مرکزی مجلسِ رضا (رجسٹرڈ قائم شدہ ۱۹۶۸ء) نوری مسجد بالمقابل ریلوے سٹیشن لاہور

— کے زیرِ اہتمام —

تعمیر کئے جانے والے دو عظیم الشان دینی مراکز

# مسجدِ رضا ۞ مدرسہ ضیاء الاسلام

محمدی سٹریٹ ۞ محبوب روڈ ۞ چاہ میراں لاہور

مسجد رضا امام اہل سنت، مجددِ دین وملت، اعلیٰ حضرت شاہ احمد رضا خان قادری بریلوی رحمۃ اللہ علیہ اور مدرسہ ضیاء الاسلام اعلیٰ حضرت کے خلیفہ شیخ العرب والعجم حضرت مولانا ضیاء الدین احمد قادری رضوی مہاجر مدنی قدس سرہٗ کی یاد میں (۱۴۰۲ھ، ۱۹۸۲ء) قائم کئے گئے ہیں۔

مدرسہ ہٰذا میں قرآنِ مجید (حفظ و ناظرہ) کی تعلیم و تدریس کے علاوہ اہالیانِ شمالی لاہور کی سہولت کے لئے مرکزی مجلسِ رضا کے ذیلی دفتر کا قیام بھی عمل میں لایا گیا ہے۔

# دعوت

مرکزی مجلس رضا لاہور (رجسٹرڈ) مجدد ملت امام اہل سنت اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی اور دیگر اکابر اہل سنت کے مشن کی ترویج و اشاعت کے سلسلے میں جو گراں قدر خدمات سرانجام دے رہی ہے۔ آپ اس سے بخوبی متعارف ہیں۔

آپ بھی مجلس کے وسیع تر پروگرام کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کے لیے مجلس کے ممبر بنیں۔

## فارم رکنیت

مجلس کے دفتر سے طلب فرمائیں۔



# یومِ رضا

مرکزی مجلس رضا لاہور، اعلیحضرت امام اہل سنت مجدّد ملت شاہ احمد رضا خاں قادری بریلوی قدس سرہ کی علمی دینی اور ملی خدمات جلیلہ کے تعارف کیلئے کتب و رسائل شائع کرنے کے ساتھ ساتھ ہر سال آپ کے یوم وصال (عرس مبارک) کے موقع پر جلسہ یوم رضا کا انعقاد کرتی ہے جس میں ملک کے نامور علماء، فضلا اور دانشور حضرات چودھویں صدی کے مجدد کی عظیم علمی خدمات اور بے مثال تجدیدی کارناموں پر روشنی ڈالتے ہیں۔ یہ روح پرور تقریب جامع مسجد نوری بالمقابل ریلوے اسٹیشن لاہور منعقد ہوتی ہے۔

ازیں علاوہ مرکزی مجلس رضا لاہور کی طرف سے ملک کے گوشے گوشے میں جلسہ ہائے یوم رضا منعقد کرنے کی ہر سال اپیل کی جاتی ہے اس تحریک سے ملک کے اکثر مقامات پر یوم رضا منایا جانے لگا ہے مگر ہم اس میں مزید وسعت کے خواہاں ہیں لہٰذا علماء کرام اور اہل سنت کی انجمنوں سے اپیل ہے کہ وہ یوم رضا کو وسیع پیمانے پر منانے کا اہتمام کیا کریں۔

---

الداعی حکیم محمد موسیٰ امرتسری بانی مرکزی مجلس رضا لاہور

# یومِ رضا

مرکزی مجلس رضا لاہور، اعلیحضرت امام اہل سنت مجدد ملت شاہ احمد رضا خاں قادری بریلوی قدس سرہ کی علمی دینی اور ملی خدمات جلیلہ کے تعارف کیلئے کتب و رسائل شائع کرنے کے ساتھ ساتھ ہر سال آپ کے یوم وصال (عرس مبارک) کے موقع پر جلسہ یوم رضا کا انعقاد کرتی ہے جس میں ملک کے نامور علماء، فضلا اور دانشور حضرات چودھویں صدی کے مجدد کی عظیم علمی خدمات اور بیمثال تجدیدی کارناموں پر روشنی ڈالتے ہیں۔ یہ روح پرور تقریب جامع مسجد نوری بالمقابل ریلوے اسٹیشن لاہور منعقد ہوتی ہے۔

ازیں علاوہ مرکزی مجلس رضا لاہور کی طرف سے ملک کے گوشے گوشے میں جلسہ ہائے یوم رضا منعقد کرنے کی ہر سال اپیل کی جاتی ہے اس تحریک سے ملک کے اکثر مقامات پر یوم رضا منایا جانے لگا ہے مگر ہم اس میں مزید وسعت کے خواہاں ہیں لہٰذا علماء کرام اور اہل سنت کی انجمنوں سے اپیل ہے کہ وہ یوم رضا کو وسیع پیمانے پر منانے کا اہتمام کیا کریں۔

---

الداعی حکیم محمد موسیٰ امرتسری بانی مرکزی مجلس رضا لاہور


ن رحمت پہ لاکھوں سلام
ع بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام
احسن الکلام فی فضائل الصلوٰۃ والسلام
فضائلِ درود وسلام
مولانا محمد سعید شبلی قادری حامدی مدظلہ
مرکزی مجلس رضا © لاہور